ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

کیا گل کھلائے ہیں خامۂ رنگین نگار نے ٭ ہر صفحہ بن گیا چمن انبساط روح

# انبساط روح

مصنفہ


حاجی محمد عبدالغفور صاحب مشتاق و شوق

متوطن چھاؤنی مئو ریاست اندور متمکن الہ آباد



باہتمام حافظ محمد سلیم در مطبع سلیمی برقی الہ آباد طبع شد

صفر المظفر ۱۳۵۴ھ

# بساطِ انبساطِ روح

ب

تیرا ہر برگ ہے صد نازشِ ایوانِ بہار — طُرّۂ باغِ جہاں ہر گُلِ خود رنگ ترا

نہ تو سونگھے انھیں گلشن میں نہ کوئی دیکھے — ہو نہ پھولوں میں جو خوشبو تری یا رنگ ترا

وادیٔ دل میں گئے مٹ تری منزل کے نشاں — ہاں بجا ناوکِ پیوستہ ہے فرسنگ ترا

خشک ہے امن میں یہ صوفی تو ازل سے ساقی! — ان کی قسمت میں کہاں بادۂ گلرنگ ترا

کیفِ مے ہر رگ و پے میں ہے رواں اے ساقی! — ساغرِ دل ہے کہ جامِ مئے گلرنگ ترا

کم زیادہ کی ہمیں بحث نہیں اے ساقی! — کچھ نہ کچھ مل تو گیا بادۂ گلرنگ ترا

زخمِ تیغِ نگہِ ناز دکھاؤں کیونکر — دل پہ اک خط نہیں جانا کہ ہے چورنگ ترا

جان کس میں ہے کہ اُس سے کوئی دم مار سکے — ملک الموت قوی پنجہ ہے سرہنگ ترا

چشمِ بد دور نظر آتے ہیں جلوے کیا کیا — دل کا آئینہ ہے آئینۂ بے زنگ ترا

عرش لے سنگِ درِ یار ہے تیری کرسی — نازشِ کعبہ و بتخانہ تو ہے سنگ ترا

اے مصوّر! تری کرتی ہے تمنا تصویر — محفلِ حمد ہے یا خانۂ ارژنگ ترا

آنکھ سے قطرۂ خوں ہی تو نہ ٹپکا لے دل — آہ! کیا محفلِ جاناں میں جمے رنگ ترا

وادیٔ حمد ہے مشکل گزر و پاک ترین — حوصلہ خاک ہے اے خامہ! قدم لنگ ترا

دونوں عالم تو ہیں آغوش میں لیکن وہ کہاں
اتنی وسعت پہ بھی مشتاق ہے دل تنگ ترا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الحمد للہ رب العالمین

طوطیِ نطق ہے اک مرغِ خوش آہنگ ترا  اور ہر غنچۂ دل گلشنِ نیرنگ ترا

پرچم و چتر ترا افسر و اورنگ ترا  ہے سرِ ہر دو جہاں قبضۂ بے جنگ ترا

آئینہ دارِ سکندر ترا دارا درباں  ایک تیمور بھی تھا بندۂ پالنگ ترا

کون عالم میں نہیں تیرے کرم کا محتاج  زر ترا، زور ترے، آہن ترا، ہر سنگ ترا

جو سفیدی ہے ترا لیل تو سیاہی ہے شل  کس قدر ابلقِ ایام ہے خوش رنگ ترا

عارضِ حسن ہیں گورے تو ہیں کالی زلفیں  چشمِ بد دور عجب ڈھنگ ہے ہر رنگ ترا

جاذبِ چشم جو نظریں ہیں تو دلکش باتیں  دوست تو دوست ہے دشمن بھی ہم آہنگ ترا

سارے نغمے کئے اک تارِ نفس سے پیدا  گویا انسان ہے سرتابہ قدم چنگ ترا

کیا ترے سامنے خوبانِ جہاں کی قیمت  سنگ کیا حسنِ دو عالم نہیں پاسنگ ترا

کان ہیں مستِ صدا محوِ تجلی آنکھیں  جنتِ سمع و بصر راگ ترا رنگ ترا

نجوم ہیں کہ خیالاتِ منتشر میرے — یہ پھول ہیں کہ جگر پارہ ہائے خوں آلود

وفورِ جوشِ دوش میں نہ ملتفت ہیں ہوا — قدم قدم پہ ملی مجھ کو منزلِ مقصود

کمالِ بیخودیٔ شوق کا نہ عالم پوچھ — کہ عشق و حسن کی مل جاتی ہیں یہیں تو حدود

وفورِ کیفِ محبت سے میں نثار کہ ہیں — وہ بندشیں نہ وہ پابندیٔ قیام و قعود

بڑھوں نثار کروں جان بابِ اقدس پر — اٹھوں کہ گنبدِ خضرا ہے سامنے موجود

حجابِ نور میں جلوے ہیں حسنِ کامل کے — حریم قدس میں آسودہ شاہدِ مقصود

وہ رازِ نغمۂ کن رمزِ خلقتِ کونین — وہ نورِ شامِ عدم وہ فروغِ صبحِ وجود

وہ نازنینِ حریمِ قدم کا مایۂ ناز — وہ جانِ مضطرِ اہلِ نیاز کا مسجود

وہ جس کا نام ہے طغرائے شانِ لوح و قلم — وہ جس کا ذکر بہارِ بیانِ صبحِ وجود

وہ افتخارِ رسل رہنمائے جملہ سبل — وہ جس کے نقشِ کفِ پا نجومِ چرخِ نمود

وہ نازِ حسنِ قبولِ دعائے آدمؑ کا — وہ چشمِ حیرتِ موسیٰؑ کا شاہدِ مقصود

وہ ناخدائے دو عالم کہ نام سے جس کے — بلا تھا نوحؑ کی کشتی کو ساحلِ مقصود

وہ نازشِ دو جہاں تاجدارِ کون و مکاں — وہ یکہ تازِ شہنشاہِ ملکِ غیب و شہود

وہ نازنینِ تمنائے جانِ ابراہیمؑ — نویدِ عیسیٰؑ مریمؑ کا وہ گلِ مقصود

وہ آفتابِ عرب اور ماہتابِ عجم — وہ جس کے نور سے سب ظلمتیں ہوئیں نابود

# نعت حضور رحمت للعالمین صلے اللہ علیہ وسلم

فغاں سے اے دلِ بے مدعا ہے کیا مقصود — کہ بے سبب تو عبث تر ہے نالۂ بے سود
نہ پوچھ لذتِ اندوہِ گریۂ بے سود — نثارِ انجم مژگاں پہ گوہرِ مقصود
نجومِ عرش بنے اشکہائے خاک آلود — عجب نہیں ہے کہ اب وا ہو چشمِ تنگِ حسود
جو دیکھنا ہے تو پھر دیکھ چشمِ حیرت سے — نظر کے پردے پہ ہے جلوۂ ہو الموجود

کہاں نگاہِ حقیقت کہاں نگاہِ مجاز — نظر کا فرق ہے یہ فرقِ ساجد و مسجود
نظر میں اتنی ہے وسعت نہ دل میں گنجائش — جمالِ حسن کو کیا عشق کر سکے محدود
جبینِ عشق پہ داغِ جبینِ زہد نہ دیکھ — ہے سنگِ در ترا آئینہ دارِ نقشِ سجود
ضیائے حسن سے کونین جگمگا اٹھے — رخِ حبیب ہے یا آفتابِ غیب و شہود
کیا ابھار کے پیوندِ خاک عالم کو — عجب بلا ہے بہارِ طلسمِ نشو و نمود
کھلا رہی بایں زندگی تھی گل کیا کیا — ہزار ہستی ارضی ہے ہستی بے بود
وہ صورتیں ہیں نمایاں بشکلِ لالہ و گل — ملے تھے خاک میں جو اشکہائے خون آلود
نہیں ہے سیرِ کواکب میں اک سرِ مو فرق — عجیب آئینۂ نظم ہے یہ چرخِ کبود
کہاں یہ اوجِ لطیف آسماں کی قسمت میں — کہ خاکِ در ہے تری غازۂ جبینِ سجود

## مدحتِ فاتحِ اعظم فاروقِ معظم حضرت عمر رضی اللہ عنہ

زینتِ بہار و نازشِ گلہائے تر عمرؓ — نشو و نمائے گلشنِ خیر البشر عمرؓ

رونق فزائے جلوۂ شام و سحر عمرؓ — دن کو ہیں آفتاب تو شب کو قمر عمرؓ

حسنِ نگاہِ حضرتِ خیر البشر عمرؓ — تاثیر سے تھا جن کی ہر دیدہ ور عمرؓ

ہوتی اگر نہ ختمِ نبوت حضور پر — ہوتے نبی بھی پیشِ حق و بشر عمرؓ

کیوں اپنے منہ کی کھائیں نہ شمشیر ہائے کفر — اسلام پر ہیں سینہ سپر سر بسر عمرؓ

ابرِ کرم کا سایہ ہے فوجِ مومنین — برقِ بلا ہے لشکرِ کفار پر عمرؓ

تعظیم کا کمال تھا حصہ جناب کا — جاں نثارِ حضرتِ خیر البشر عمرؓ

ہے جن کے ایک ایک کا سایہ بہشتِ امن — اسلام کی بہار کا ہیں ثمر و شجر عمرؓ

آیاتِ بینات نے تائیدِ رائے کی — اللہ رے کمال ہیں کیا نکتہ ور عمرؓ

رویت سے فتحِ بیتِ مقدس ہوئی نصیب — بے تیغ بھی ہیں مالکِ فتح و ظفر عمرؓ

مشتاقؔ! کہئے رو بہ خلافت تو ہے بجا
بے مثل تھے خلیفۂ خیر البشر عمرؓ

ودا احمدِ دو جہاں محمدِ کونین      بروح و جسم و حیاتش درود لا محدود

ضیائے حسن کی اک موج سے ہوئے روشن      چراغہائے شبستانِ غیب و حرمِ شہود

جمالِ رخ کا ہے اک پرتو آفتابِ جہاں      ہے عکسِ خنجرِ ابرو ہلالِ چرخِ کبود

بزیرِ لب کی ہے ادنیٰ یہ گوہر افشانی      بکھر رہے ہیں دامنِ عالم میں گوہرِ مقصود

وہ مستِ حسن سراپا نگاہ رو بہ سرور      وہ جانِ جامِ سحر نرگسِ نشاط آلود

عجب نظر سے نظر اس نے کی مری جانب      اچھل اچھل پڑے آنکھوں سے گوہرِ مقصود

مجھے تھا ہوشِ سراپا کہاں مگر مشتاق      ڈھلک پڑی مری گردن سے خود جبینِ سجود

زبانِ شوق پہ تھا یہ ترنمِ شیریں      نگاہِ ذوق میں تھی طرفہ منزلِ مقصود

چو بعد خاک شدن یا زیاں بود یا سود

بنقد خاک شوم بنگرم چہ خواہد بود      (مولانا رومی ؟)

بلبل کے ہر ترانۂ رنگین مدح پر — ہر پھول کے دہن پہ تھا صلِ علیٰ علیؓ
اس خارزار میں گلِ رعنا حسنؓ حسینؓ — صحرائے دہر میں چمنِ دل کشا علیؓ
لایا عجب ثمر شجرِ عشقِ بوترابؓ — گلگشتِ باغِ دل میں اے مرحبا علیؓ
میری زبانِ شوق پہ ہیں نغمہ ہائے مدح — بزمِ سخن کے لب پہ ہے صلِ علیٰ علیؓ

قسمت اُسی کی ہے کہ جو مدحت سرا ہوا
**مشتاق اپنی مدح کا ہیں خود صلا علیؓ**

موجِ نفس ہوں میں گلوں میں صبا علیؓ — مولائے کائنات وہ عقدہ کشا علیؓ
گلزارِ دل کشا چمنِ جاں فزا علیؓ — گلدستۂ مراد و گلِ مدعا علیؓ
کونین کی کلہ میں دُرِ بے بہا علیؓ — دارین میں ہے زینتِ ہر دوسرا علیؓ
بجلی ہو ماہتاب ہو یا آفتاب ہو — سب میں علیؓ کا نور ہے نورِ خدا علیؓ
شانِ جلال و آنِ جمال و کمالِ فقر — موسیٰ علیؓ مسیح علیؓ مصطفےٰ علیؓ
غالب ہو فیل مست پر اک مورِ ناتواں — آجائے اضطراب میں لب پر جو یا علیؓ
غرقِ یمِ ولائے علیؓ ڈوبتا نہیں — گردابِ بحرِ غم میں ہے دستِ آشنا علیؓ
دونوں کو ایک کہنے میں اک کیا حجاب ہے — اُس سے خدا جدا نہ خدا سے جدا علیؓ
سجدے میں آرزو ہے تمنا طواف میں — شکرِ خدا کہ کعبۂ دل میں بسا علیؓ

## مدحتِ مولائے کائنات حضرتِ علی کرم اللہ وجہہ

دستِ خدا و نفسِ رسولِ خدا علیؓ — کونین میں ہے حاصلِ ہر دوسرا علیؓ

روزِ ازل سے ایک ہے شیرِ خدا علیؓ — ہوگا نہ تا ابد نہ ہوا دوسرا علیؓ

دلہائے مومنیں میں درم جاں فزا علیؓ — سرہائے کافریں پہ برقِ بلا علیؓ

دُنیا و دیں کے غم سے خدا نے نجات دی — شکرِ خدا ہے مونسِ ما و شما علیؓ

اُس سے ملے بغیر خدا سے ملا ہے کون — اللہ کے وصال کا ہے واسطا علیؓ

دیدارِ روئے پاک میں ہے رویتِ خدا — سر تا قدم ہیں آئینۂ حق نما علیؓ

ختم الرسل کے دوش پہ کس کے قدم گئے — ہے کون تاجِ فخرِ سرِ اولیاء علیؓ

ہے اُس کی آبیاری سے شاداب کائنات — ابرِ عطا و بارشِ جود و سخا علیؓ

بندہ ہے وہ کہ جس پہ خدائی نثار ہے — خوفِ علیؓ نہ ہو تو کہوں میں خدا علیؓ

کیوں کر نہ رکھے تاج سلاطین پر قدم — ہے طُرّۂ سعادتِ بالِ ہما علیؓ

غنچے شگوفے ہوتے نہ گُل باغ میں ثمر — دیتا اگر نہ قوّتِ نشو و نما علیؓ

ذاتِ ابوتراب ہے مجموعۂ صفات — اک پیکرِ کمال ہے سرتا بہ پا علیؓ

ہیں تیری عندلیب کے نغمے بہشتِ گوش — فردوسِ چشمِ شوق ہے روضہ ترا علیؓ

# بے خبری

مناظرِ نظری یا مکاشفِ جگری — تمام جلوے نیازِ جمالِ بے خبری

فغانِ نیم شبی اور نالۂ سحری — تمام حسرت و ارماں نثارِ بے خبری

ہزار بے جگری صد ہزار دیدہ وری

تمام کاوش و کاہش فدائے بے خبری

ہر اشکِ تر میں چمکتی ہے آتشِ جگری — شرارۂ دلِ سوزاں ہے نالۂ سحری

نگاہِ ناز! انہیں ہے ضرورتِ نشتر — کہ دردِ عشق تو ہے بے نیازِ چارہ گری

تڑپ رہی ہے کہ بے رقص میں رگِ گردن — کہاں ہے آہ! نگہِ ادائے چارہ گری

ہر ایک ذرہ اک آئینہ ہے قیامت کا — جمالِ حُسن کی دکھلا رہا ہے فتنہ گری

نگاہِ ناز کی شوخی کا کیا کہوں عالم — فضا میں جلوۂ گل یا ہوا میں رقصِ پری

تجلیاتِ جمالی کی اتنی کثرت ہے — کہ ہر نگاہ کو ہیں شکوہ ہائے کم نظری

دکھائی دیتا کہیں سوزِ قلبِ پروانہ — جو پھاڑتے جگرِ شمعِ کشتۂ سحری

ہزار حیف! کہ انساں کا دل ہو افسردہ — چمن کھلائے فضا میں تبسّمِ شہری

زہے نوازشِ بے حد کہ عیب بھی ہیں ہنر — خطا و سہو سے چھلکے محاسنِ بشری

کہاں ہے نقشِ کفِ پا ترا نہیں ملتا ۔۔۔ جبینِ شوق میں ہے مضطرب ہجومِ سجود

یدِ کرم ! کہ ہیں پائے دوِش سراسر شل ۔۔۔ نگاہِ لطف ! کہ ہے دور منزلِ مقصود

فریبِ سعی نے عالم کی خاک چھنوائی ۔۔۔ فتادگی میں تھی آسودہ منزلِ مقصود

حریمِ ناز میں ہے آہِ بے اثر مقبول ۔۔۔ اثر کے واسطے جو نالہ ہو وہ ہے مردود

کبھی نہ بحر میں ہو پائمالِ موج فنا ۔۔۔ اگر حباب کے سر میں نہ ہو ہوائے نمود

نشاطِ عشق بھی وہم و گماں سے باہر ہے ۔۔۔ کہ ہے یہ پرتوۂ کیفِ حسنِ لامحدود

خبر نہیں ہے کہ پہنچا دیا کہاں سے کہاں ۔۔۔ اُٹھا کے خاک سے میری جبینِ خاک آلود

خدا کا شکر یہاں تک تو جوششِ طاعت ہے ۔۔۔ جبینِ شوق میں ہے از دحامِ ذوقِ سجود

اگر ہو سعی میں اُفتادگی مستانہ

تو پیشوائی کو خود آئے منزلِ مقصود

جو بعدِ مرگ بھی وا چشمِ انتظار نہ ہو — تو شمعِ طور چراغِ سرِ مزار نہ ہو

تمہارا وعدۂ فردا جو استوار نہ ہو — یہ انتظار قیامت کا انتظار نہ ہو

جمالِ حسن ہے محوِ کمالِ مدہوشی — خدا کرے دلِ بے ہوش ہوشیار نہ ہو

نئے ترنّمِ قمری بھی نغمۂ منصور — مگر یہ ڈر ہے کہیں سروِ باغ دار نہ ہو

قرارِ عشق کی ہستی کو کیوں نہیں آتا — ادائے حسن کی اک موج بیقرار نہ ہو!

مشامِ جانِ دلِ عاشقاں میں کیونکر — جو اس کے طرۂ مشکیں کو انتشار نہ ہو

خدا کے واسطے پیکِ اجل نہ کرتا خیر — قدم بڑھا کہ مرا اس کو انتظار نہ ہو

مری نگاہ سے شرما رہی ہے کیوں بجلی — نظر میں شوخیٔ برقِ جمالِ یار نہ ہو

خوشی سے آپ کریں مشقِ تیر اندازی — مگر ہے شرط کہ ناوک جگر کے پار نہ ہو

نگاہِ غور سے وہ دیکھتے ہیں پھولوں کو — گلوں کے پردے میں کوئی جگر فگار نہ ہو

فضائے جنتِ فردوس ملتی جلتی ہے — گمان ہے کہ مرا عالمِ خمار نہ ہو

کبھی نہ کوئی حقیقت طراز ہو منصور — تمہارے دارِ ادا کی جو گیر و دار نہ ہو

اگر قلم میں نہ ہو شوخیٔ پۂ فطرت — بیاضِ شعر مری دفترِ بہار نہ ہو

ضرور جوششِ سودا مجھے کرے عریاں — غبارِ دشت جو مشتاق پردہ دار نہ ہو

ہم تصوّر میں بھی اک طرفہ چمن دیکھا کئے — جلوۂ رنگیں ترا اے گلبدن دیکھا کئے

حق طرازانِ حقیقت کا نہ پوچھو ماجرا — صورتِ منصوؔر سب دار و رسن دیکھا کئے

کیا کہیں کیسے کٹے زنداں میں ایامِ بہار — نوکِ مژگاں سے ٹپکتا اک چمن دیکھا کئے

شامِ غربت کی اداؤں کے کرشمے کیا کہیں — ظلمتوں میں جلوۂ صبحِ وطن دیکھا کئے

گرمیٔ محفل پہ تھی سب کی نظر اہلِ نظر — تیرگیٔ صبحِ شمعِ انجمن دیکھا کئے

شانہ تو پہنچا سرِ گیسوئے پیچاں خم بہ خم — اور ہم بیٹھے مقدر کے شکن دیکھا کئے

چشمِ رنگیں نے یہاں بھی کی ہیں وہ گلکاریاں — قبر میں آئے فرشتے تو کفن دیکھا کئے

دیکھتے تھے حضرتِ یعقوبؑ کی آنکھوں کو سب — اور وہ تاثیرِ بوئے پیرہن دیکھا کئے

خرمنِ دل جل گیا اچھا ہوا اے ہم نفس! — اک نرالی آگ کو ہم شعلہ زن دیکھا کئے

مبدۂ فیاض نے بخشی بہارِ بے خزاں — دیدہ ور سیرِ گلستانِ سخن دیکھا کئے

برقِ رنگینِ تبسّم کی نوازش کے نثار — اشک کے پردوں پہ تصویرِ چمن دیکھا کئے

ایک جنبش پر دلِ مضطر تصدق ہوگیا — سب تری تیغِ ادا کا بانکپن دیکھا کئے

اُن کی دزدیدہ نگاہی کی نوازش کے نثار — مجھ کو کس حسرت سے اہلِ انجمن دیکھا کئے

ہو چکی جب بارشِ گلہائے رعنائے سخن — چشمِ حسرت سے مجھے اربابِ فن دیکھا کئے

لذتِ اندوہِ غربت کیا کہوں مشتاق میں — راستہ برسوں مرا اہلِ وطن دیکھا کئے

موسیٰ کی نظر دیکھی جلوے کا اثر دیکھا — اک طرفہ تماشا تھا، دیکھا نہ مگر دیکھا

آغوشِ دلِ شیدا خالی ہی نہیں رہتا — جذباتِ محبت کا اے جان اثر دیکھا؟

نیرنگیٔ ہستی کے پردے میں اجل آئی — غنچے نے قدِ گل دیکھا گل نے نہ ثمر دیکھا

نظروں کی کشاکش میں تھا حال عجب دل کا — تم نے بھی ادھر دیکھا ہم نے بھی ادھر دیکھا

تنقیدِ نظر شاید ہے آپ کا یہ کہنا — ہم نے تمہیں جب دیکھا نشتر بہ جگر دیکھا

مجنوں کے بیاباں میں تھا شورِ انا لیلیٰ — ہر ذرۂ صحرا کو لیلا سے اثر دیکھا

جو دل میں اجالا ہے آنکھ اس کو بھی ترسے گی — مشتاق! ادھر دیکھا یا تم نے ادھر دیکھا



آہ بھی فریاد بھی نالہ تھا لیکن دل نہ تھا — پردہ اٹھتے ہی فریبِ دعویٰ باطل نہ تھا

جان میں تھی جان ہمدم! اور دل میں دل نہ تھا — دیکھنا کیا جلوۂ برقِ سرِ حاصل نہ تھا

جوشِ مستی میں تھا عریاں جلوۂ لیلائے حسن — پردۂ محمل بھی گویا پردۂ محمل نہ تھا

اے زہے اعجازِ نظارہ کہ چشمِ قیس میں — کونسا تھا ذرۂ صحرا کہ جو محمل نہ تھا

رفتہ رفتہ ہو گیا اس راز کا بھی انکشاف — تھا مری آنکھوں کا پردہ پردۂ محمل نہ تھا

نند در گو آپ کی مشکل پسندی لے گیا — ورنہ مرنا تو بہت آسان تھا مشکل نہ تھا

تھی اسی کے دم سے وابستہ بہارِ زندگی — گلشنِ فردوس نظارہ زخمِ دلِ بسمل نہ تھا

کیا حسن کے جلووں کا مشتاق اثر دیکھا — ہر عشق کے منظر کو فردوسِ نظر دیکھا

ہر جلوۂ پنہاں کو محتاجِ نظر دیکھا — پیغامِ تماشا ہے ہر پردۂ در دیکھا؟

ہم منع تو کرتے تھے کیوں زخمِ جگر دیکھا — حیرت سے ہے سکتے میں شوخیٔ نظر دیکھا؟

ہم نے تمھیں جب دیکھا فردوسِ نظر دیکھا — تم نے ہمیں جب دیکھا نشتر بہ جگر دیکھا

مستی میں عجب عالم تھا چشمِ تماشا کا — سرشارِ مئے جلوہ ہر جامِ نظر دیکھا

اک خاک شدہ دل کے ذرات بنے افشاں — یوں گیسوئے جاناں کو بھی خاک بسر دیکھا

یہ پردۂ حائل تو آئینۂ عریاں ہے — جو تم نے اُدھر دیکھا وہ ہم نے اِدھر دیکھا

اے عشق! ترا سکتہ اک نالہ ہے سر تا پا — خاموشی کو تصویرِ فریادِ جگر دیکھا

کھولی نفسِ آخر نے آنکھ مری ہمدم — اس عالمِ فانی کو ہنگامِ سفر دیکھا

رخصت کا ارادہ ہے چہرہ بھی ہے کچھ اُترا — مجھ کو شبِ فرقت نے کیا شمعِ سحر دیکھا

اس دورِ نگاہی کے قرباں دلِ بے حسرت — ہر چشمِ تمنّا کو محرومِ نظر دیکھا

نشّہ میں ترا جلوہ خود چشمِ تماشا تھا — عالم مری مستی کا لے لے کے اثر دیکھا

جادہ تھا محبّت کا یا تیغِ معلّق تھی — رکھتے ہی قدم ہم نے اڑتا ہوا سر دیکھا

مشتاق کے شعروں پر سب جم سے ساکت تھے — اک شعلۂ معنی کو گردش میں مگر دیکھا

بیتابیٔ معشوق بھی عاشق کی تپش ہے — پروانے کا دل شمع کے پردے میں جلا ہے

اے حسن اترے رنگ سے لیتا ہے اثر عشق — سوزِ جگرِ شمع سے پروانہ جلا ہے

یہ قدرتِ اندازہ میسر ہوئی کس کو — ہر ناز پہ اک طرّہ تری طرزِ ادا ہے

کس طرح نظر آئے نہ اب جلوۂ عریاں — پردہ مری آنکھوں سے نگاہوں کا اٹھا ہے

پژمردہ ہوا نفس تو شاداب ہوئی روح — یہ دردِ جگر درد کہ مشتاق! دوا ہے؟



عرش پر چھائی ہوئی ہے خاکدانِ اضطراب — کیا نظر آئے فلک کو آسمانِ اضطراب

ہے سکونِ قلب مرگِ ناگہانِ اضطراب — دل کی ہر جنبش ہے گویا روحِ روانِ اضطراب

ساکت و صامت ہیں میرے رازدانِ اضطراب — ہو نہیں سکتا کسی صورت بیانِ اضطراب

آپ کی شوخی نہ ہو گر نکتہ دانِ اضطراب — کون سمجھے مدعائے بے نشانِ اضطراب

سارے عالم میں جھلکتی ہے مرے دل کی تڑپ — ذرّے ذرّے میں نظر آتی ہے شانِ اضطراب

میری نظروں میں وہی ناصح! زیان و سود ہے — جو تری آنکھوں میں ہے سود و زیانِ اضطراب

جب تڑپتا ہوں تڑپ جاتی ہیں اُن کی شوخیاں — بارہا میں نے کیا ہے امتحانِ اضطراب

روز و شب گرمِ ثنائے شوخیٔ محبوب ہے — دل کی ہر لرزش ہے گویا اک زبانِ اضطراب

اس کو اے ناصح سمجھتا ہے دلِ تفتہ جگر — آپ کو معلوم کیا سود و زیانِ اضطراب

رفتہ رفتہ بڑھ گیا اس درجہ کیفِ جستجو — میں سرِ منزل پہنچ کر بھی سرِ منزل نہ تھا

دے خدا مشتاق آنکھوں کو نگاہیں قیس کی — کس بگولے میں نمایاں جلوۂ محمل نہ تھا



پیشِ نگہِ ناز مرا نقشِ وفا ہے — معلوم نہیں مدِّ نظر اب انھیں کیا ہے

اُٹھنے کی نہیں تاب مگر پھر بھی اُٹھا ہے — میرا دلِ ناکامِ محبت بھی بلا ہے

یہ زورقِ ہستی نہ بچے گا نہ بچا ہے — ہر حلقہ تری موج کا گردابِ فنا ہے

افسانہ ہوا ختم، چلو بحث ہی کیا ہے — حامی ہیں سب اُن کے دلِ بیکس کا خدا ہے

تیرِ نگہِ ناز ہے آفت کہ بلا ہے — اک صیدِ نظر طائرِ سدرہ بھی ترا ہے

گرداب فنا میں دُرِ مقصودِ بقا ہے — قرباں کہ سرِ مرگ مری نشو و نما ہے

اب پائے روش اور نہ اب دستِ دعا ہے — دل محوِ ادائے سرِ تسلیم و رضا ہے

اللہ رے اک سجدۂ خاکِ درِ محبوب — سر فرش پہ ہے زیرِ قدم عرشِ علیٰ ہے

زاہد تو ہے محروم حیاتِ ابدی سے — وہ زندۂ جاوید ہے جو تجھ پہ فدا ہے

دیکھی ہے حسینانِ جہاں کی بھی ادائیں — اے جانِ جہاں تیری عجب طرزِ ادا ہے

توبہ کو کروں کیا، کہ بہار آ گئی زاہد! — مجبور ہوں پیمانوں سے پیمانِ وفا ہے

ساقیٔ ازل سلسلہ جنباں ہے کہ ساقی! — موجِ مئے گلرنگ میں طوفانِ ضیا ہے

چشمِ کرم نہیں تو نہ ہو کیا مضائقہ
اُن کی نگاہِ ناز تو میری نظر میں ہے

دق ہو کے آج حضرتِ عیسیٰ بھی اُٹھ گئے
شکرِ خدا اک دردِ جگر کا جگر میں ہے

اس پر ہے مجھ کو ناز کہ اے گیسوئے حبیب
کچھ ہو نہ ہو مگر ترا سودا تو سر میں ہے

نظروں میں آئے نقشِ کفِ پائے ناز کیا
فرشِ سرِ نیاز تری رہگزر میں ہے

کیفِ تلاش میں ہے یہ کیفیتِ روش
اُٹھتے نہیں ہیں پاؤں تو اب سر سفر میں ہے

کیا جانے اک نگاہ میں کیا تم نے کر دیا
ہر ریشہ مضطرب دلِ آشفتہ جگر میں ہے

جوشِ نشاط گریۂ غم میں کہاں یہ ہوش
ان کی ہنسی بھی غرق مرے اشکِ تر میں ہے

یہ بتکدہ تو کیا ہے کہ کعبے میں بھی نہیں
وہ سحرِ باکشش جو ترے سنگِ در میں ہے

تیرِ نگاہِ ناز ترا ہو نہ ہو مگر
تیر ہیں ترین ایک خلش تو جگر میں ہے

پنہاں ہیں اس میں حسن کے جلوے بھرا ہوا
حالانکہ ایک قطرہ یہ آنسو نظر میں ہے

اک شمۂ جمالِ نبی کا ہے یہ اثر
اب آفتاب تک بھی ذرّہ نظر میں ہے

مشتاقؔ! چشمِ ناز کو آجاتی ہے ہنسی
تاثیر طرفہ تر نگہِ بے اثر میں ہے

---

اے جنوں! بس بس اُترا تارِ گریباں دیکھ کر
وہ پریشاں ہیں مرا حالِ پریشاں دیکھ کر

کس قدر برہم ہو! زاہد کو پریشاں دیکھ کر
ہم نہ کہتے تھے کہ لینا اُنکا ایماں دیکھ کر

مہرِ رخشاں ہی نہیں شوخی سے اس کی قرص میں ‏‏‏‏ شوق! ہر ذرّہ ہے عکسِ آسمانِ اضطراب

---

ارمان کس قدر ہیں مشتاق! زندگی کے ‏‏‏‏ تیغِ ادا پہ اُن کی پھر مر رہا ہوں جی کے

چھپتے نہیں ہیں یوں بھی اسرارِ عاشقی کے ‏‏‏‏ فریادِ مستقل ہیں انداز خامشی کے

واقف نہیں مزے سے تم دردِ عاشقی کے ‏‏‏‏ زخمِ دل و جگر کو ہم کیا کریں گے سی کے

ہوتے ہیں ہر ادا سے پیدا ہزار معنی ‏‏‏‏ اللہ رے کرشمے اک مشقِ خامشی کے

کیا صدمۂ تظلم، کیا لذّتِ ترحم ‏‏‏‏ ہر رنگ بے اثر ہے قربان بے حسی کے

یہ کون جانتا تھا معلوم تھا یہ کس کو ‏‏‏‏ سینے میں دفن ہوں گے ارمان زندگی کے

شاید نہیں نشاطِ کیفِ الم سے واقف ‏‏‏‏ اسباب پوچھتے ہیں وہ میری سرخوشی کے

اک بندشِ نظر کے اللہ رے کرشمے ‏‏‏‏ سب در کھلے ہوئے ہیں ایوانِ آگہی کے

مشتاق! علم و عرفاں تو ہیں حجابِ اکبر ‏‏‏‏ کھلتے ہیں بے خودی میں اسرارِ عاشقی کے

---

بے پردہ جلوہ گر وہ دلِ بے خبر میں ہے ‏‏‏‏ لیکن نگاہ بے خبری کے اثر میں ہے

یہ ہم بھی مانتے ہیں کشش تو نظر میں ہے ‏‏‏‏ لیکن یہ جذب جذبۂ دل کے اثر میں ہے

صیاد نے کیا بھی تو کس حال میں رہا ‏‏‏‏ بازو میں کس، نہ طاقتِ پرواز پر میں ہے

تری مدحت کے آگے طاقتِ نطق و بیاں رکھ دی
زبانِ صد نگہ رکھ دی نگاہِ صد زباں رکھ دی

ترستی ہے نگاہِ شوق اب ایک ایک جلوے کو
کہاں تو نے وہ برقِ حاصلِ ربع و رواں رکھ دی

بنایا ذوقِ غم نے اضطرابِ درد کا پیکر
رگِ جاں میں تو کیا ہر رگ میں اک برقِ تپاں رکھ دی

کہوں میں کیا تری برقِ نگاہِ ناز کی خوبیاں
کہ اک بجلی مرے دل میں جہاں چاہی وہاں رکھ دی

وہیں عرشِ بریں زیرِ قدم مجھ کو نظر آیا
سرِ خاکِ درِ جاناں جبیں میں نے جہاں رکھ دی

زہے چشمِ کرم کس ناز سے دی دادِ ناکامی
ادا سے میرے آگے میری سعیِ رائیگاں رکھ دی

یکایک پڑ گئیں نظریں جو برقِ حسنِ عریاں پر
چھپا کر پردہ ہائے آب و گل میں ناگہاں رکھ دی

تری طرزِ ادا نے عالم آرائی عجب تر ہے
بنا کر خاک کی تصویر زیرِ آسماں رکھ دی

جبینِ زہد اُدھر رکھی تھی پیشِ رحمتِ باری
اِدھر رعنائیِ عصیاں نے چشمِ گل فشاں رکھ دی

حیاتِ جاوداں سے بھر دیا ہر رشتۂ تن کو
مگر کب؟ جب رگِ جاں زیرِ تیغِ جاں ستاں رکھ دی

ہوئی منظور جب اُس کو نمائش حسنِ کامل کی
مجسّم کر کے روحِ حسن پیشِ انس و جاں رکھ دی

فرشتوں کو بھی حسرت تھی طوافِ بابِ اقدس کی
سرِ عرشِ بریں تھوڑی سی خاکِ آستاں رکھ دی

کہیں دُرّ و زر کہیں رکھا مگر فرطِ نوازش سے
مرے حصے میں اے مشتاق ابرِ گل فشاں رکھ دی

---

تمہارے آستاں پر حسرتِ کون و مکاں رکھ دی
بہارِ زندگی رعنائیِ باغِ جناں رکھ دی

کھل گئے آئینہ ہو کر سارے اسرارِ حیات — آپ کی تیغِ ادا کو سر بہ عریاں دیکھ کر

یا خدا! معلوم تو ہو کیا نظر آیا اُنھیں — ہو گئے تصویرِ حیراں مجھ کو حیراں دیکھ کر

ہر رگ و پے رقص میں ہے ریشہ ریشہ وجد میں — اُس سراپا ناز کو جانِ رگِ جاں دیکھ کر

ہائے کیا حالِ خرد تھا کیا بتاؤں اے جنوں — دامنِ چاکِ گریباں میں بیاباں دیکھ کر

کس ادائے حسن کو دیکھا نہ اپنی جلوہ گر — غرقِ حیرت تھا وہ میری چشمِ حیراں دیکھ کر

تازہ ہو جاتا ہے داغِ کہنۂ زخمِ فراق — نالۂ نے یاد آتا ہے نیستاں دیکھ کر

کتنی خفت ہوتی ہے اِس ہستیِ ناکام کو — جیتے جی بارِ سرِ دوشِ عزیزاں دیکھ کر

زاہدِ معصوم کو عصمت پہ کیسا ناز تھا — ہو گئیں نیچی نگاہیں رنگِ عصیاں دیکھ کر

عالمِ مستی میں موجِ مے کا پرساں کون ہے — ٹھوکریں کھانے لگی اُن کو خراماں دیکھ کر

منظرِ تارِ گناہ و بے گناہی کیا کہوں — دل لرزتا ہے مرا زاہد کو نازاں دیکھ کر

جوشِ وارستہ مزاجی سے پریشاں تھا دماغ — کس قدر دل خوش ہوا زنجیرِ زنداں دیکھ کر

اے زہے ہمت! کہ آسانی کو مشکل تر کیا — دل پریشاں تھا مرا مشکل کو آساں دیکھ کر

آ گئی مشتاق! چشمِ نازِ جاناں کو ہنسی — دامنِ گل میں مرا چاکِ گریباں دیکھ کر

---

درِ حمد و ثنا پر قوّتِ شرح و بیاں رکھ دی — قلم رکھا جبیں رکھی نگہ رکھ دی زباں رکھ دی

گرمیٔ بزمِ فلسفی ایک جھلک میں ختم کی — اب وہ چناں چنیں کہاں اب وہ اگر مگر کہاں

اب نہ وہ انتشارِ شوق اب نہ وہ اضطرابِ ذوق — ہجر کی شام اب کہاں وصل کی اب سحر کہاں

لذتِ کیفِ بے پری مجھ کو قفس میں لے اڑی — یہ بھی خبر نہیں کہ ہے حسرتِ بال و پر کہاں

گرمِ سفر ہیں روز و شب صورتِ آفتاب ہم — شام تو ہو گئی یہاں دیکھئے ہو سحر کہاں

تیغِ ستم کے سامنے کیسے عدو ٹھہر سکے — سینہ تو ہے سپر کہاں دل ہے مگر جگر کہاں

منظرِ سیر و دید بھی قابلِ سیر و دید ہے — آنکھ تو ہے نظر کہاں دل ہے مگر خبر کہاں

حضرتِ خضر کی تلاش وادیِ مرگِ عشق میں؟ — شوقِ لطیف کے سوا اس میں ہے راہبر کہاں

اب نہ وہ انتظار ہے اب نہ وہ وصلِ یار ہے — لذتِ شامِ غم کہاں لطفِ امیدِ سحر کہاں

وادیِ طور تو نہیں کعبۂ دل کی گرد بھی — ہونا تھا جلوہ گر کہاں ہو گئے جلوہ گر کہاں

کشمکشِ حیات میں جو ہے وہ محو و غرق ہے — بامِ فنائے عشق پر ہائے کوئی نظر کہاں

اے زہے پرتوِ جمال! طرفہ فضائے دید ہے — یہ بھی خبر نہیں کہ ہے شام کہاں سحر کہاں

ہم سے الم نصیب پر کھلتا درِ قفس تو کیا — یہ بھی نہیں کھلا کہ ہے کنجِ قفس کا در کہاں

سینۂ گُل ہے لالہ زار کیا یہ بہار ہے بہار؟ — رکھ دئے عندلیب نے زخمِ دل و جگر کہاں!

ماتمِ مرگِ ناگہاں کرتا مگر میں کیا کروں — کشمکشِ حیات میں فرصتِ یک شرر کہاں

حسنِ ظنِ حبیب بھی مکتسبِ خیالِ غیر ہے — شغلِ شبِ فراق ہے نالہ کہاں اثر کہاں

مری نظروں کے آگے دولتِ کون و مکاں کیا تھی ضرورت تو کہاں تھی ہائے شوخی سے کہاں رکھ دی

حیاتِ چند روزہ میں بھی شاخِ امتحاں رکھ دی بجائے شمع دل میں حسرتِ تیغ و سناں رکھ دی

جبیں کا لطف بھی قرباں کیا ذوقِ اسیری پہ قفس کے در پہ میں نے آرزوئے آشیاں رکھ دی

ادا کیا شکر ہو صیاد! اس طرزِ نوازش کا قفس کی تیلیوں میں لا کے شاخِ آشیاں رکھ دی

بڑھائی کس قدر ہمت مرے شوقِ شہادت کی رگ و پے میں تمنائے حیاتِ جاوداں رکھ دی

نظر آتی نہیں اے نالۂ دل! کیا قیامت ہے اٹھا کر کس زمیں پر تو نے خاکِ آسماں رکھ دی

پریشاں کر دیا یادِ چمن نے آخرش دل کو قفس میں لا کے شاخِ آرزوئے آشیاں رکھ دی

ذرا شوخی تو دیکھو آپ کی دزدیدہ نگاہی کی تماشہ ہے مری رگ رگ میں اک برقِ تپاں رکھ دی

قیامت ہے یہ اندازِ نوازش دستِ قدرت کا ترے قدموں کے نیچے قسمتِ ہندوستاں رکھ دی

رہا اب کیا زباں سے کیا کہوں **مشتاقؔ** حیراں ہوں نگاہِ شوق نے تو کھول کر سب داستاں رکھ دی

---

ہائے وہ جنبشِ نظر دامنِ اشکِ تر کہاں سینے میں قلب اب کہاں پہلو میں اب جگر کہاں

صدقے ترے خیال کے میرا خیال ادھر کہاں تیرِ نگاہ دل میں ہے، دل پہ مری نظر کہاں

کیا میں کہوں کہ ہو گئے چاک دل و جگر کہاں برقِ نگہ سے پوچھئے اس کی مجھے خبر کہاں

نالۂ بے اثر میں آہ! شائبۂ اثر کہاں حسنِ نظر ہے آپ کا میری نظر ادھر کہاں

اُس کی ادائے ناز ہے خنجر لئے ہوئے
ہے سجدۂ نیاز مرا سر لئے ہوئے

خاک درِ حبیب میں سر پر لئے ہوئے
اور اوجِ عرش زیرِ قدم سر لئے ہوئے

آنکھیں ہیں موجِ چشمۂ کوثر لئے ہوئے
ہر قطرۂ سرِ اشک ہے ساغر لئے ہوئے

دیکھیں نہ آپ چشمِ حقارت سے اشک کو
ہر قطرہ دوش پر ہے سمندر لئے ہوئے

رضواں کو نکہتِ گلِ فردوس پر ہے ناز
جاتا ہوں بوئے زلفِ معنبر لئے ہوئے

جوشِ نشاطِ گریۂ پیہم کے میں نثار
ہے موجِ اشک رقص میں ساغر لئے ہوئے

خنجر نہیں ہے دستِ نگارینِ ناز میں
خنجر ہے اپنے ہاتھ میں خنجر لئے ہوئے

کیا جانے ہو گزر کہ نہ ہو بزمِ ناز میں
آیا ہے شمع مہرِ منور لئے ہوئے

آنکھوں کی دُرفشانی سے ہلکا تو ہو گیا
کوہِ سرِ اشکِ غم تھا میں دل پر لئے ہوئے

شاید ہے آج مدِ نظر چارۂ جنوں
نوکِ نگاہِ ناز ہے نشتر لئے ہوئے

اس میں بھی ہے ادا خمِ ابروئے یار کی
خنجر بھی ایک اور ہے خنجر لئے ہوئے

آتے نہیں ہم آپ میں لے لطفِ بیخودی
ساقی ہے انتظار میں ساغر لئے ہوئے

برقِ نگاہِ ناز کی شوخی نہ ہو کہیں
آغوش میں ہے کچھ دلِ مضطر لئے ہوئے

اے شوخیٔ خرام! نقوشِ قدم ترے
آغوش میں ہیں فتنۂ محشر لئے ہوئے

خالی نہیں فریب سے دشمن کی دوستی
سر ہاتھ میں ہے دل میں ہے خنجر لئے ہوئے

جلوۂ بے حجاب کا شوق تھا شوق آپ کو — تابِ نظر تو درکنار کہئے کہ ہے نظر کہاں؟



روحِ آواز ہوں میرا کوئی دمساز نہیں — سوزِ بے ساز ہوں منت کشِ آواز نہیں

وہ نہ جس ساز کا دمساز ہو وہ ساز نہیں — ہے یہ آواز اُسی کی مری آواز نہیں

عشقِ جاں سوز ہوں میں حُسنِ حجاب ساز نہیں — طرۂ تاجِ سرِ ناز ہوں پھر ناز نہیں

زورِ بازو میں نہیں یا پرِ پرواز نہیں — ہائے سب کچھ ہے مگر بابِ قفس باز نہیں

رخنہ انداز ہے کیا چاک گریبانیٔ عشق — پردۂ راز میں اب حُسنِ جنوں ساز نہیں

دامنِ گُل گُلِ مقصد سے ابھی بھر جائے — ہائے گلزار میں وہ خانہ برانداز نہیں

ہائے کس وقت صبا لائی رہائی کا پیام — بال و پر سب ہیں مگر طاقتِ پرواز نہیں

اس کی حسرت پہ مجھے آتی ہے حسرت کیا کیا — رازِ دل ہائے باندازۂ ہمراز نہیں

لگ گیا خانۂ صیاد میں جی اے ہمدم — یہ نہیں ہے کہ مجھے طاقتِ پرواز نہیں

بند ہو ہو کے کھلی آنکھ مگر کچھ نہ کھلا — جلوۂ ناز باندازۂ انداز نہیں

رازِ دل سے کوئی واقف نہیں تم واقف ہو — آدمی کیا ہے فرشتہ مرا ہمراز نہیں

سچ ہے مشتاق! غلط کہتے ہیں جو کہتے ہیں — بادۂ ہند میں کیفِ مئے شیراز نہیں



دیکھ انجامِ حسین عشق کی ناکامی کا
خاکِ دل اور ترے جلوے کا افسانہ بنے!

شمعِ کعبہ بھی وہی شمعِ کلیسا بھی وہی
دل جہاں چاہے وہاں شوق سے پروانہ بنے

شوخیٔ طبع سے اے جان! پریشاں ہے دماغ
اب میں زلفوں کو بناتا ہوں بنے یا نہ بنے

حد سے بڑھتا ہے تری بزمِ ادب میں شوخی
ہوش میں آئے ذرا شمع نہ پروانہ بنے

مٹ گئی جانِ حزیں آپ کو جنبش نہ ہوئی
کوئی اس طرح نہ بگڑے کوئی ایسا نہ بنے

یہ سعادت کسے ہوتی ہے میسر مشتاق!
للہ الحمد کہ خاکِ درِ جانانہ بنے

---

اب زیادہ نہ تری لغزشِ مستانہ بنے
شوق سے قطرۂ تاجِ سرِ میخانہ بنے

ساغرِ مے نہ تری نرگسِ مستانہ بنے
روحِ صہبائے ازل حاصلِ میخانہ بنے

ساقیِ بزم اگر جلوۂ جانانہ بنے
ذرّے ذرّے میں وہ جوش کہ میخانہ بنے

خاک ہو کر بھی تو ہم زینتِ میخانہ بنے
کبھی مینا کبھی ساغر کبھی پیمانہ بنے

مرحبا اے کششِ جلوۂ روئے جاناں!
شعلۂ شمع لپکتا ہے کہ پروانہ بنے

قیس کے دم سے رہا نجد کا صحرا آباد
اب کہاں دیکھئے اس عشق کا ویرانہ بنے

ضبطِ فریاد تو فریاد سے بڑھ کر نکلا
وائے قسمت لبِ خاموش بھی افسانہ بنے

عالمِ جوشِ جنوں اہلِ خرد کیا جانیں
اے زہے بیخودیٔ شوق کہ دیوانہ بنے

کامرانی کہ محبت کی یہ ناکامی ہے؟
حسنِ محبوب مرے عشق کا افسانہ بنے

آخر وہاں پہنچ تو گیا مرغِ نامہ بر — آئی ہے آج بادِ صبا پر لئے ہوئے

ساقی! ہمارے دیدہ و دل پر ہے نگاہ — ہم رقص میں ہیں شیشہ و ساغر لئے ہوئے

مخوں گشتہ حسرتوں کی ہے فوجِ عظیم ساتھ — اک حشر آئے ہم سرِ محشر لئے ہوئے

اللہ رے جوشِ کیف نسیمِ بہار کا — ہر شاخِ گل ہے رقص میں ساغر لئے ہوئے

مشتاق! جوشِ کیفِ تخیّل بلا کا ہے — رقصاں نہ ہو غزل کہیں دفتر لئے ہوئے

---

نقشِ پا طرّۂ تاجِ سرِ میخانہ بنے — نازِ مستی تری ہر جنبشِ مستانہ بنے

دل نہ کعبہ، نہ کلیسا۔ نہ صنم خانہ بنے — کچھ جو بننا ہو تو خاکِ درِ جانانہ بنے

کوئی بنتا ہو جو فرزانہ تو فرزانہ بنے — ہم تو لیلائے حقیقت ترے دیوانہ بنے

اے دل! ایسی ہوا دانا بھی دیوانہ بنے — یوں بکھر طرّۂ محبوب ترا شانہ بنے

ہوشیاری کا یہاں کام تو کیا نام نہیں — جس کو اللہ بنائے وہی دیوانہ بنے

کوششِ حضرتِ واعظ کہ بلا سے توبہ — نہ بنا کچھ تو یہ سنگِ رہِ میخانہ بنے!

کھیل کس درجہ حسیں ہے یہ کسی دن کھیلیں — رخ ترا شمع بنے دل مرا پروانہ بنے

جلوۂ حسن ہے ہر طرزِ ادا سے پیدا — کم ہے یہ ناز کہ ہم عشق کا افسانہ بنے؟

یا خدا! عالمِ مستی کی حقیقت کھل جائے — درسِ حکمت مری ہر لغزشِ مستانہ بنے

منتشر ہو گیا شیرازۂ ہستی میرا — ناز ہے آپ کی اب زلف بنے یا نہ بنے

میں مرگِ ناگہاں پہ کروں عمر بھر فغاں | دے کشمکشِ حیات کی فرصت اگر مجھے
مشتاق ہو ا ہو بابِ قفس بھی اسی طرح | جیسے ملے بغیرِ طلب بال و پر مجھے

---

لاکھ ہے اپنی جگہ بندشِ لبِ فریاد کی | پھر بھی ہے اک شورِ خاموشی دلِ ناشاد کی
آہ بن کر رہ گئی جنبشِ لبِ فریاد کی | کھینچ دی تصویرِ سراپا دلِ ناشاد کی
یہ سبب ہے شادمانی کا دلِ ناشاد کی | بوئے گل کی طرح میں نے زندگی برباد کی
ہے ادائے ضبط بھی آفت دلِ ناشاد کی | گویا خاموشی بھی اک تصویر ہے فریاد کی
کر چکی ہوتی شبِ غم قصۂ ہستی تمام | جی رہا ہوں یہ نوازش ہے تمہاری یاد کی
نغمۂ رنگین کا میرے ہے اثر چھایا ہوا | رقص کرتی ہے گلستاں میں نظر صیاد کی!
اس کا حکمِ ضبطِ لب پر بن گیا مہرِ سکوت | گھٹ رہی ہے دل میں حسرت نالۂ و فریاد کی
بارِ احساں سے نہیں اٹھتے سرِ اہلِ دماغ | کس ادا سے بوئے گل نے زندگی برباد کی!
شوقِ صبحِ وصل و ذوقِ شامِ فرقت کچھ نہیں | ان سے بالاتر ہے جنت عاشقِ ناشاد کی
کس قدر حسنِ تخیل سے غزل روشن ہوئی | بن گیا ہر شعرِ تر تجلی تمہاری یاد کی!
ہر ادا پر رقص میں ہے اب بھی دنیائے جنوں | زندگی مجنوں نے کس انداز سے برباد کی!
خاک ہو کر سرمۂ چشمِ بصیرت بن گیا | گر گئی دل پر جو اک بجلی تمہاری یاد کی

چشمِ بد دور ہے کیا مست نگاہی تیری؟
ہر رگِ تاک اچھلتی ہے کہ میخانہ بنے!

یہ کرشمہ ہے مرے عشق کی ناکامی کا
بات بگڑے بھی محبت میں تو افسانہ بنے

کارفرما تھی تری نرگسِ مستانہ ادا
ریشۂ تاک جو ابھرے وہی میخانہ بنے

چشمِ بد دور یہ معراجِ سخن ہے مشتاق
بات جو منہ سے نکل جائے وہ افسانہ بنے

---

مدہوش کیفِ غم نے کیا اس قدر مجھے
اُن کی خبر تو کیا نہیں اپنی خبر مجھے

گلشن میں گل دکھاتے تھے زخمِ جگر مجھے
حیرت نے دی نہ فرصتِ نقد و نظر مجھے

پابندیٔ قفس بھی مرے ساتھ اُڑ گئی
وہ کیفِ بے پری نے دیئے بال و پر مجھے

سرِ حجابِ حُسن تو سرِّ عظیم ہے
نازِ نگاہِ شوق تو آتا نظر مجھے

تیغِ نگاہِ ناز کا جوہر شناس ہوں
اہلِ نظر دکھاتے ہیں زخمِ نظر مجھے

صیّاد تیرے دم سے قفس میں بہار ہے
لے جائیں گے اُڑا کے کہاں بال و پر مجھے؟

مجھ سے وہ پوچھتے تھے رہِ کوچۂ فنا
اچھے جنابِ خضر ملے راہ بر مجھے!

حیرت سے دیکھتی ہے بتوں کی نگاہِ ناز
دی کس قدر بلند خدا نے نظر مجھے!

تارِ نفس ہے زلفِ پریشاں کا ایک تار
وہ منتشر اُدھر ہے تو اُلجھن اِدھر مجھے

کیفیتِ نشاطِ الم کچھ نہ پوچھئے
صد نازشِ حیات ہے دردِ جگر مجھے

کسے دکھاؤں تری چشمِ ناز کی شوخی
نظر اٹھائی کہ اک تیر دل کے پار ہوا

برائے تہنیت آیا نشاطِ صبحِ وصال
جو کیفِ شامِ الم سے میں ہمکنار ہوا

پڑی ہے شوخیٔ برقِ نگاہ سکتے میں
عجب ادا سے دلِ زار بے قرار ہوا

پیامِ ساقیٔ روزِ ازل کا پھر آیا
کہ موجِ بادہ میں ساقی! پھر انتشار ہوا

بھڑک گئی نگہِ لطفِ رحمتِ باری
عجب ادا سے گنہگار شرمسار ہوا

نہیں ہے قدر کا محتاج نامۂ رنگیں
ہزار طرّۂ تاجِ سرِ بہار ہوا

عجیب چیز ہے مشتاقؔ! دل کا آئینہ
نظر جھکی کہ تماشائے حسنِ یار ہوا



چشمِ خونابہ فشاں کو مہرِ عنواں کر دیا
دامنِ قرطاس کو صحنِ گلستاں کر دیا

دل میں یادِ حسن جب آئی چراغاں کر دیا
عشق نے ہر داغ کو شمعِ فروزاں کر دیا

قلب کے اجزائے صد قالب کو یکجاں کر دیا
کیا کیا تم نے کہ عالم کو پریشاں کر دیا

ذرہ ذرہ وجد میں ہے لے نے ہے جوشِ طرب
رقصِ بسمل نے ترے عالم کو رقصاں کر دیا

دل کو بے خود کر رہی ہے لذتِ دردِ جگر
سہل تھا مرنا مگر جینا بھی آساں کر دیا

زندگی بخشی تو بخشی ایک مرگِ عشق کو
ہر حیاتِ ماسوا کو آفتِ جاں کر دیا

کیا دکھائی جلوۂ رنگینِ جاناں نے بہار
ہر شگوفے کو گلِ خورشیدِ رخشاں کر دیا

جلوۂ حسنِ شبِ غم کا اثر اے مرحبا — ہر تڑپ اک برقِ رقصاں ہے دلِ ناشاد کی

مدتیں گزریں مگر مشتاقؔ! عالم ہے وہی — پھر رہی ہے آنکھ میں پہلی نظر صیاد کی



عجیب شان سے بلبل کا دل فگار ہوا — کہ ذرہ ذرہ گلستاں کا لالہ زار ہوا!

جو دفن کشتۂ برقِ جمالِ یار ہوا — چراغِ طور چراغِ سرِ مزار ہوا

یہ کیا ہوا کہ ترا حسن سوگوار ہوا ؟ — خدنگِ ناز پہ کیا عشق بھی شمار ہوا؟

ملا ہے پیرہنِ جسم تار تار ہوا — غبارِ وادیٔ سودا تو پردہ دار ہوا

نوازشِ نگہِ ناز دیکھ دیدۂ تر ا — کہ قطرہ قطرہ ترا بحرِ بے کنار ہوا

کمالِ جذبِ محبت ارے معاذ اللہ — کہ ہر اشارے میں تیرِ ادا شکار ہوا

گزر گئے دلِ مدہوش پر ہزاروں حشر — نہ آپ ہوش میں لائے نہ ہوشیار ہوا

نگاہِ شوق مری آنکھ میں ہے پھر بیتاب — حجابِ ناز میں پھر حسن بے قرار ہوا

ہزار پردہ ہو لیکن ہیں پردہ در دونو — نگاہِ شوق ہوئی یا جمالِ یار ہوا

نہ جانتا کوئی پردہ اگر پڑا رہتا — یہ حق طرازیٔ منصور دار دار ہوا

نگاہِ شوق کی بیتابیاں معاذ اللہ — جمالِ حسن بھی پردے میں بے قرار ہوا

گلا بھی بیٹھ گیا صورِ حشر کا لیکن — نہ ہوشیار ترا محوِ انتظار ہوا!

اس قدر بھی جو عشق کیا، افسوس اے سودائے عشق! حُسن کے دامن کو بھی اپنا گریباں کر دیا

کیا جنوں انگیز ہے نالہ مری زنجیر کا شہر ویراں کر دئے آباد زنداں کر دیا

یوں بھی دکھلائی ادائے ناز اپنی حُسن نے عشق کو بھی بے نیازِ یاس و ارماں کر دیا

کس ادا سے جان میری اُلجھنوں میں ڈال دی کس نوازش سے مجھے ممنونِ احساں کر دیا

جلوۂ گیسوئے پر افشاں دکھا کر رات کو چشمِ نظّارہ کو اُس نے اختر ستاں کر دیا

کس ادا سے جان ڈالی تھی تنِ بے روح میں میں تو کیا دونوں جہاں کو اُس نے حیراں کر دیا

جلوۂ عُریاں میں اے مشتاق! یہ جوہر کہاں حُسن کو پردے میں رکھ کر تیغِ عُریاں کر دیا

---

جلوہ ہے اب تو اور ہی جلوہ گہِ نماز میں شانِ ادائے ناز ہے سجدۂ بے نیاز میں

صد ہا زبانیں کٹ گئیں ایک ہی تیغِ ناز میں اور بھی جان پڑ گئی نعرۂ حق طراز میں

جلوۂ برقِ نازِ یار، میرے سرِ نیاز میں شعلۂ شمعِ طور ہے پردۂ حُسنِ راز میں

ایک نظر میں جی گئے ایک نظر میں مر گئے اپنی حیات و مرگ ہے نرگسِ نیم باز میں

ہوش و حواس و نقدِ دل جاں کے بنے ہیں کیمیا آ گئی ہے کہاں کی آگ نالۂ جاں گداز میں

ذرّۂ خاکِ پائے یار زیبِ جبیں جو ہو گئے رقصاں ہے آفتابِ ناز میرے سرِ نیاز میں

شانِ اَدا ہے مختلف ورنہ نہیں ہے فرق کچھ عشقِ حبیب دوست میں حُسنِ عطا و نواز میں

نجد میں اب عشق کی بستی کوئی بستی نہیں — قیس نے دی اس قدر زینت کہ ویراں کر دیا
لا رہی ہے موت پیغامِ حیاتِ جاوداں — آرزوئے مرگ نے جینے کا ساماں کر دیا
کیا عنایت کی نگہ ہے اے زہے چشمِ کرم — اپنی نظروں کو مرے دل کا نگہباں کر دیا
کس قدر ہے لاگ آبادی سے برقِ حسن کو — عشق نے جنگل بسایا تھا کہ ویراں کر دیا
کیا قیامت تھا پیامِ آہِ ناکامِ سحر — نالۂ شبگیر کو محشر بداماں کر دیا
نالۂ غم نے حقیقت کا ترانہ چھیڑ کر — نے تو کیا ہر ریشۂ نے کو نیستاں کر دیا
اے زہے جوشِ جنونِ عشق! پردہ رکھ لیا — سر سے اونچا دامنِ چاکِ گریباں کر دیا
مل گیا مشتاقؔ! تقریبِ محبت کا صلہ — ریشے ریشے کو مرے اس نے رگِ جاں کر دیا



حسنِ خالِ روئے جاناں کو نمایاں کر دیا — کفر کی ظلمت کو میں نے نورِ ایماں کر دیا
جلوۂ رنگِ حقیقت کو نمایاں کر دیا — ہر شجر کو باغ میں سرو چراغاں کر دیا
سحر کیا اے گیسوئے شبگونِ جاناں کر دیا — میری بیداری کو بھی خوابِ پریشاں کر دیا
زینتِ گیسو نے اس کو بھی پریشاں کر دیا — شانۂ و آئینہ سے دست و گریباں کر دیا
اضطرابِ دل کو ہم نے راحتِ جاں کر دیا — درد کو اتنی ترقی دی کہ درماں کر دیا
ایک ہی ساغر میں ساقی! اٹھ گئے سارے حجاب — جلوۂ پنہاں کو مدہوشی نے عریاں کر دیا

ہوش، اے بیخودیِ شوق! کہاں آتا تھا؟
کھل گیا راز، وہ نزدیک نہیں دور ہے آج

کس نے پائے نگہِ ناز سے ٹھکرایا ہے؟
چشمِ بد دور کہ آئینۂ دل چور ہے آج

کثرتِ شوق نے کی درد میں لذت پیدا
اے زہے لطف کہ شادانیِ دلِ رنجور ہے آج

جلوۂ حسنِ ازل ساقیِ میخانہ ہے
ساغرِ چشمِ مَے نور سے معمور ہے آج

کس نے مضرابِ حقیقت سے اسے چھیڑ دیا؟
سازِ ہستی کی نوا نغمۂ منصور ہے آج

کیا تعجب کہ کھنچے عالمِ بالا میں شراب
عقدِ پرویں فلک خوشۂ انگور ہے آج

اشکِ سرخ آنے لگے آپ کہ رہے دُھل کر
کل جو تھا زخم جگر میں وہی ناسور ہے آج

دل رُبا جلوۂ گل ہوش رُبا جوشِ بہار
نامِ صوفی کو نہ رکھئے کہ یہ معذور ہے آج

بڑھ گیا جوششِ صہبا سے کہیں جوشِ بہار
ذرّہ ذرّہ چمنِ دہر کا مخمور ہے آج

طاق پر شیشہ و پیمانہ کو رکھ دے ساقی!
ساقیٔ بزم تری نرگسِ مخمور ہے آج

ہم بھی مشتاقِ تماشا تھے مگر اے مشتاق!
لاکھ پردوں میں نہاں برقِ سرِ طور ہے آج



کیا کام کیا آہ! تری بے اثری نے
دی اُٹھ کے تسلّی مجھے دردِ جگری نے

کیا لطف دیا ہے مجھے دردِ جگری نے
کس وقت خبر لی نہ تری بے خبری نے؟

نرگس! تری مستی ہے گلستاں میں تماشہ
کھولیں مری آنکھیں ترے کیفِ نظری نے

قطرۂ آب اور بحر گو ہیں جدا مگر ہیں ایک ۔۔۔ فرق نظر کا فرق ہے دیدۂ امتیاز میں

شوخیِ چشمِ شوق نے رخنے کئے ہیں اس قدر ۔۔۔ چھپ نہ سکیں حقیقتیں پردہ گہِ مجاز میں

ذرّوں میں جان پڑ گئی پھولوں میں رنگ آ گیا ۔۔۔ دشت و چمن چمک گئے ایک نگاہِ ناز میں

فرطِ طرب سے آنکھ میں لختِ جگر بھی آ گئے ۔۔۔ قطرۂ خون اچھل پڑے جوششِ اہتزاز میں

ذرّوں میں وہ تجلیاں آئیں نظر کہ مٹ گئے ۔۔۔ دیدہ و دل بھی مل گئے خاکِ رہِ حجاز میں

عشقِ مجاز کی مرے ساری حقیقتیں ہوں وا ۔۔۔ ہو جو نگاہِ حق نگر دیدۂ امتیاز میں

میری بلندیِ نظر اپنی نگہ سے پوچھئے ۔۔۔ آیا نشیب ہی نظر مجھ کو تو ہر فراز میں

شرحِ وصالِ عشق و حسن کیجئے کیا، کسے خبر؟ ۔۔۔ ناز میں یا نیاز ہے، ناز ہے یا نیاز میں!

چلنا یہاں تو سر سے بھی شوق محال ہو گیا ۔۔۔ فرشِ سرِ نیاز ہے راہِ حریمِ ناز میں



جلوۂ کُہ پہ تجلّی سرِ طور ہے آج ۔۔۔ مژدہ اے بادہ کشو! نورٌ علیٰ نور ہے آج

ساغرِ دل میں تجلّیِ سرِ طور ہے آج ۔۔۔ سینۂ شوق عجب کیف سے معمور ہے آج

پردۂ دل میں تجلّی سرِ طور ہے آج ۔۔۔ کل جو تھا جلوۂ عریاں وہی مستور ہے آج

دل کا ہر داغ چراغِ شجرِ طور ہے آج ۔۔۔ چشمِ بد دور، کہ گھر نور سے معمور ہے آج

روئے خورشید بھی تمثالِ شبِ دیجور ہے آج ۔۔۔ صبح کا نور بھی اندھیر ہے بے نور ہے آج

رعنائیِ فضائے قیامت کے واسطے — جاتا ہوں خونِ حسرتِ دنیا لئے ہوئے

پنہاں حجابِ ناز میں شانِ نیاز ہے — دل میں ادائے قیس ہے لیلیٰ لئے ہوئے

آنکھیں ہیں منتظر نگہِ التفات کی — دل میں نشاطِ خلشِ بے جا لئے ہوئے

کس کس ادا سے ہے نگراں سوئے آفتاب — ہر ذرّہ ایک چشمِ تمنّا لئے ہوئے

مینائے مے کے ظرف کی وسعت نہ پوچھیے — آغوش میں ہے گنبدِ مینا لئے ہوئے

کس ناز سے بلند ہوا ہے غبارِ قیس — شانِ ادائے محملِ لیلیٰ لئے ہوئے

کیا حالِ جلوہ حضرتِ موسیٰ سے پوچھیے — آئے ہیں چشمِ ننگِ تماشا لئے ہوئے!

اللہ رے چشمِ شوق کا اک سجدۂ نیاز — نقشِ ادا ہے نقشِ کفِ پا لئے ہوئے!

ہر چند ایک قطرۂ ناچیز ہوں مگر — اُس بحرِ حسن کو ہوں سراپا لئے ہوئے!

معراجِ نازِ شاہدِ گل رنگِ عارضی! — رازِ بہارِ نکہتِ رسوا لئے ہوئے

اِس آنکھ سے نقاب ہی اچھی رہی کہ ہے — دامن میں جلوۂ رُخِ زیبا لئے ہوئے

جوشِ جنوں کا حال دکھانے چلا ہوں میں — دامن میں چاکِ دامنِ صحرا لئے ہوئے

وسعت دے اور عرصۂ محشر کو یا خدا — آیا ہوں ایک حشرِ تمنّا لئے ہوئے

رازِ نگاہِ حضرتِ موسیٰ بھی کھل گیا — آئے ہیں کوہِ طور کا سُرما لئے ہوئے

پایہ نہ کیوں بلند ہو عرشِ عظیم کا — سر پر ہے تیری خاکِ کفِ پا لئے ہوئے

جب منزلتِ اُفتاد کی مُنہ پھیر کے دیکھی / پھر آگے مرے پاؤں لئے ہمسفری نے

لے لے کے مزے حُسنِ ازل دیکھ رہا ہے / کیا رنگ جمایا ہے جمالِ بشری نے!

جو اشک ہے اک داغ ہے دامانِ وفا پر / دل کو بھی ڈبویا مری آنکھوں کی تری نے

کیا جلوۂ ہستی مری نظروں میں سمائے / کھولی ہے مری آنکھ چراغِ سحری نے

پہنچا نہ مری گرد کو بھی طائرِ سدرہ / پرواز وہ دی نشۂ بے بال و پری نے!

مٹنے کا دیا درس مجھے راہِ فنا میں / اِک نقشِ کفِ پائے سرِ رہ گزری نے

دامانِ نگہ جنّتِ فردوسِ نظر ہے / کیا پھول کھلائے مرے داغِ جگری نے!

ہے پیشِ نگہ زندگی و مرگ کا نقشہ / عالم کی نظر کھول دی رقصِ شرری نے

پیشِ نظرِ حُسنِ ازل سب کی ادا تھی / دل چھین لیا طرزِ ادائے بشری نے

ہے پیشِ نظر آئینۂ شاہدِ امکاں / اب اپنی ادا دیکھی ادائے بشری نے

بزمِ طربِ شعر میں مشتاق! یہ ماتم / پائی ہے جگہ ہائے کہاں نوحہ گری نے

---

آنکھ اشکِ تر میں جوشِ تمنا لئے ہوئے / اِک قطرے میں حباب ہے دریا لئے ہوئے

مانا کہ رازِ حُسن ہے پردا لئے ہوئے / اِک آئینہ ہے نرگسِ رسوا لئے ہوئے

اِن سے نظر ملائے قیامت مجال کیا / آنکھیں ہیں فتنۂ قدِ رعنا لئے ہوئے

اُس کی خاموشی نے آخر کھو دیے سارے گلے
ہو گیا خاموش سازِ نالہ و فریاد بھی

رنگِ رُخ اُڑ اُڑ کے بنتا ہے بہارِ داغِ دل
اے ہوائے شوق! ہوں برباد بھی آباد بھی

پردۂ ابرِ تغافل میں ہے اک تارِ شعاع
کتنی ہے نازک ادا اُس نازنیں کی یاد بھی!

لغزشِ مستانہ نے پردہ اُٹھایا آخرش
تھی خبر کس کو کہ کوئی چیز ہے افتاد بھی

کون پرساں ہے مرا اور غریبی کے سوا
ہائے یارانِ وطن کرتے نہیں اب یاد بھی

کام کچھ آیا تو اے مشتاق! لطفِ بیکسی
اُڑ گئی آخر ہوا میں آہ بھی فریاد بھی



کرنا ہے فقط ہم کو اک سجدۂ مستانہ
مندر ہو کلیسا ہو کعبہ ہو کہ بتخانہ

جنّت ہے نہ اب دوزخ کعبہ ہے نہ بتخانہ
قربان تری منزل کے اے ہمتِ دیوانہ!

ہے رقص میں صوفی بھی اے لغزشِ مستانہ
کیا کھول دیا تو نے رازِ درِ میخانہ؟

قُربان تری نظروں کے اے نرگسِ مستانہ!
ساغر ہے نہ پیمانہ اب مے ہے نہ میخانہ

ارباب نظر اس کو آنکھوں میں لگاتے ہیں
رہنے دے صبا! یوں ہی خاکسترِ پروانہ

ہر تار میں لپٹے ہیں سو تار نگاہوں کے
افسانۂ گیسو ہے افسانہ در افسانہ!

گلگیر کے پردے میں شمشیرِ قصاص آئی
تھا شمع کی گردن پر خونِ دلِ پروانہ

گر مومن و کافر میں اک حسنِ عقیدت ہو
بتخانے میں کعبہ ہو کعبے میں ہو بتخانہ

حالِ دماغِ قیس نہ اب پوچھیے۔ کہ ہے — سر میں خیالِ طرّۂ لیلیٰ لیے ہوئے

کچھ منحصر نہیں رگِ گردن پہ اہتزاز — ہر رگ ہے رقصِ نبضِ تمنّا لیے ہوئے

کس کس ادا سے آئی قیامت مرے حضور — تیرے خرامِ ناز کا فتنہ لیے ہوئے

پردے کا اور حال میں کچھ جانتا نہیں — ہے اک ہجومِ چشمِ تماشا لیے ہوئے

تیرے سیاہ کارِ کرم کا نہیں یہ کام — دُنیا سے جائے حسرتِ دنیا لیے ہوئے

چھپتی نہیں نقاب سے اِک حُسن کی جھلک — میں رازِ عشق دل میں ہوں صد ہا لیے ہوئے

کہتے ہنسے ہیں دیدۂ گریانِ عندلیب — گُل کی ادائے خندۂ بے جا لیے ہوئے

ہر چند ہے نگاہ میں انجامِ آرزو — جاتا ہوں پھر بھی چشمِ تمنّا لیے ہوئے

میں کیا کہوں یہ حُسن کے پردے سے پوچھیے — کیا کیا ہے دل میں نرگسِ رُسوا لیے ہوئے

اللہ رے نقاب کی شوخی کہ تار تار — ہے ازدحامِ شوقِ تماشا لیے ہوئے

مشتاق کو ہے حسرتِ دیدار یا خدا — ظالم ہے پھر بھی دیدۂ بینا لیے ہوئے

---

پردۂ حُسنِ تغافل میں ہے پنہاں یاد بھی — اے خوشا طرزِ ادا! بیداد بھی ہے داد بھی

ہے تغافل کی فضا میں آرزوئے یاد بھی — اے زہے عالم کہ دل ناشاد بھی ہے شاد بھی

بیخودی میں اک جھلک بجلی کی سی آئی تھی نظر — لیتے آئی تھی خبر شاید تمھاری یاد بھی

ہر تار بے قرار ہے اُس کی نقاب کا — یہ بھی ہے ایک جنبشِ دامانِ آرزو
کوئی نہیں کہ اُس چمن آرا کو دے خبر — برباد ہو رہا ہے گلستانِ آرزو
فرطِ طرب سے اُن کے بھی آنسو نکل پڑے — اللہ رے جوشِ گریۂ خندانِ آرزو
کیا ایک بار؟ آئے قیامت ہزار بار — آئیں گے ہوش میں تو نہ مستانِ آرزو
کہتے ہیں جس کو شمعِ تجلّیِ کوہِ طور — وہ بھی ہے ایک شعلۂ عُریانِ آرزو
ہلکی سی اک جھلک مرے روزِ سیاہ پر — اے جلوہ ہائے شمعِ شبستانِ آرزو!
مشتاق! لاکھ دامنِ کونین چھوٹ جائے — لیکن نہ چھوٹنے ہاتھ سے دامانِ آرزو



لے رہا ہے اثرِ چاکِ گریباں کوئی — اے جنوں! دیکھ کہ ہو جائے نہ عُریاں کوئی
فرطِ حیرت سے ہے انگشت بدنداں کوئی — اور ہے محوِ تماشائے غمِ ہجراں کوئی
اور کیا اس سے زیادہ ہو نمایاں کوئی — دیکھ۔ ہر رنگ کے پردے میں ہے عُریاں کوئی
قطرۂ اشک نہیں آنکھیں ہوں روشن کیا خاک — اب چمکتا نہیں تارہ سرِ مژگاں کوئی
ضبطِ فریاد بھی گویا ہے سراپا فریاد — ہائے کس طرح چھپائے غمِ پنہاں کوئی
کہ رہیں آپس میں یہ ملے دیدۂ بیتاب مرے — ہو خطِ شوق پہ مُہرِ سرِ عنواں کوئی
ایک بھی تار نہ نکلا کبھی اے دستِ خرد! — تجھ سے بڑھ کر بھی ہے کیا تنگ گریباں کوئی

ہر ذرہ ہے اک صفحہ اسرارِ محبت کا ۔۔۔ صد درسِ بصیرت ہے خاکِ دلِ پروانہ
ہو تجھ کو سنوارنا تو اس طرح بکھر اٹھے دل ۔۔۔ بن جائے ترا شانہ خود طرۂ جانانہ
مشتاقؔ ! اسرت سے ہوتا ہے الم پیدا ۔۔۔ افسانہ بھی ہے افسانہ درافسانہ



شوخیٔ چشمِ ناز تری جانِ آرزو ۔۔۔ طرزِ ادائے ناز ہے ایمانِ آرزو
کیا سر اُٹھائے سرِ بگریبانِ آرزو ۔۔۔ دل میں ہے ایک جلوۂ رقصانِ آرزو

میرا دماغ کلبۂ ویرانِ آرزو ۔۔۔ تیرا جمال شمعِ شبستانِ آرزو
نشو و نمائے لذتِ فرقت کے واسطے ۔۔۔ کافی ہے نکہتِ چمنستانِ آرزو

جوشِ نمو وہی ہے وہی جلوۂ بہار ۔۔۔ باغِ بہشت ہے کہ گلستانِ آرزو
آئینۂ خیال کی اللہ رے صفا ۔۔۔ اُٹھے ہوئے ہیں پردۂ ایوانِ آرزو

جوشِ بہار برقِ تبسم پہ چھا گیا ۔۔۔ دیکھی ادائے گریۂ خندانِ آرزو!
جان و جگر نہ خاک ہوں پھر جل کے یا خدا ۔۔۔ پھر ملتہب ہے شعلۂ عریانِ آرزو
شمشیرِ ناز پر انھیں بے جا نہیں ہے ناز ۔۔۔ دیکھا نہیں ہے رقصِ رگِ جانِ آرزو
کیا پوچھتے ہو جلوۂ گلہائے داغِ دل ۔۔۔ شامِ الم ہے صبحِ گلستانِ آرزو
آغوش میں ہیں برقِ تبسم کی شوخیاں ۔۔۔ بے جا ہے نازِ گریۂ خندانِ آرزو!

اے زہے صنعت کہ ہے ضدین کا بھی اجتماع — خاک کا پتلا ترا ناری بھی ہے نوری بھی ہے!

کوہکن نے تو محبت میں مٹے دونوں مرنے — عشق کا ہے عشق مزدوری کی مزدوری بھی ہے!

آرزوئے وصل سے ہے دردِ ہجراں ہمکنار — قربتِ جاناں کی اک تقریبِ مہجوری بھی ہے!

اللہ اللہ! حضرتِ زاہد ہیں کیا رنگیں مزاج — ہر ادائے زہد غلمانی بھی ہے حوری بھی ہے

ایک ہی خُم میں ہر ہے اندازۂ پیرِ مغاں — بادۂ اطہر بھی ہے صہبائے انگوری بھی ہے

ہے نگاہوں میں مگر مشتاق! آئے کیا نظر — جلوۂ عریاں میں اُس کے شانِ مستوری بھی ہے

---

دیدۂ شوق کا ہے عرشِ معلّیٰ پہ مزاج — چشمِ بد دور کہ ہے حسنِ نظر کا محتاج

آج معلوم ہوئی درد کی لذّت مجھ کو — راس آیا مجھے اُس رشکِ مسیحا کا علاج

ہوش اب آئے نہ لے کیفِ محبت مجھ کو — تیرے ہاتھو ہے مری لغزشِ مستانہ کی لاج

بادشاہ ہو ہے تو اچھے ہیں ترے در کے فقیر — وائے انجام کہ ہے دردِ سری حاصلِ تاج

حد سے باہر تھا مری فوجِ تمنّا کا شمار — حیف اے یاس! عجب راج تھا اُمید کا راج

دیکھیے حوصلہ دیدۂ خونابہ فشاں — چشمِ بد دور لیا قیصرِ دل سے بھی خراج

میں نے مانا کہ تمھیں شکوۂ عریانی ہے — اپنے آپے میں کہاں ہے دلِ آراستہ مزاج

انتہا درد کی یہ ہے کہ مسرت ہو جائے — لذّتِ غم ہے دلِ خستہ جگر کی معراج

کس قدر ذوقِ اسیری بھی ہے رنگیں میرا
ڈھونڈھتا ہے قفسِ رشکِ گلستاں کوئی

اضطرابِ دلِ مضطر نہیں دیکھا جاتا
اب تمنا ہے کہ یارب! نہ ہو نالاں کوئی

للہ الحمد کہ ہے کوئی سرِ لطف و کرم
چشمِ بد دور ہے غرقِ یمِ عصیاں کوئی

گلفشاں ہوتی ہیں آنکھیں تو بہار آتی ہے
کیا قفس ہوتا ہے یوں ہی چمنستاں کوئی؟

لطف ہو جائے نہ رسوا مری ناکامی کا
کہ اُلٹ دے نہ کہیں پردۂ حرماں کوئی

پھول ہر جنبشِ مژگاں میں برس جاتے ہیں
چشمِ خونابہ فشاں ہے کہ گلستاں کوئی

محفلِ شمع تھی پروانوں کے دم سے روشن
نظر آتا نہیں اب شعلۂ رقصاں کوئی

جا بجا آئی مرے نالۂ رنگیں سے بہار
کس قفس میں نہ اُتارا چمنستاں کوئی

اے جنوں! حسنِ جنوں ساز رہے کیوں خالی
اُس کے دامن میں بھی ہو چاکِ گریباں کوئی

سُن کے کہتا ہے مرے نغمۂ رنگیں صیاد
چشمِ بد دور! قفس ہے کہ گلستاں کوئی

حسن کا حال ہے کچھ عشق سے ملتا جلتا
کوئی حیراں نظر آتا ہے پریشاں کوئی

قدر دانی سخن بزمِ سخن میں مشتاقؔ!
داد دیتا ہے سخنور کو سخنداں کوئی!



اک نشاطِ وصلِ جاناں کیفِ مہجوری بھی ہے
لے نئے ہے عالم کہ نزدیکی بھی ہے دوری بھی ہے

جلوۂ شمشیر ہو یا جلوۂ دار و رسن
جوشِ سرمد بھی ہے دل میں شوقِ منصوری بھی ہے

مجنوں کی پریشانی صدنازشِ لیلیٰ ہے — یہ طُرۂ لیلیٰ کو کیا کیسا نہ بنا آئی
مشتاق! محبت میں مرنے کا اثر دیکھا — اک ہستیِ رعنا کے پردے میں قضا آئی



کعبۂ و دیر میں پھر آج چراغاں کردیں — کفر ایمان کو پھر کفر کو ایماں کردیں
وادیِ عشق میں آنکھوں کو گل افشاں کردیں — چل کے ہر خار کو فردوس بداماں کردیں
ضبطِ انفاس کے جوہر کو نمایاں کردیں — آؤ ہر سانس کو جانِ تنِ بے جاں کردیں
چشمِ حرماں کو بھی اُمید بداماں کردیں — اس نظر سے انھیں دیکھیں کہ پشیماں کردیں
اس سکونِ دلِ مضطر میں کہاں لطفِ حیات — یاس و اُمید کو پیوستِ و گریباں کردیں
نارسائی کا یہ پیغام لئے جاتا ہے — نالۂ آہ کو اب حشر بداماں کردیں
آؤ انجامِ خزاں کی انھیں دکھلائیں بہار — آج ہر بلبلِ نالاں کو غزل خواں کردیں
آج پھر دیں تری شمشیر کے دامن کی ہوا — ہر گلِ زخم کو فردوس بداماں کردیں
منتشر رہنے دے اجزائے دلِ مضطر کو — ہو کے اک جانِ جہاں عالم کو پریشاں کردیں
اُن کو بھی ہونے لگی درد کی لذت محسوس — کیا تعجب کہ وہ اب درد کو درماں کردیں
کچھ نہیں ہے تو نہ ہو عزمِ سفر ہے مشتاق! — آؤ اب بے سروسامانی کو ساماں کردیں



منظرِ چشمِ حقیقت ہے نرالا مشتاق! قطرے قطرے میں نظر آتا ہے بحرِ مواج



جب کوچۂ جاناں سے اک موجِ صبا آئی دُنیا سے ہوا لینے جنت کی ہوا آئی

ناکام وہاں سے بھی یہ تنگِ وفا آئی کمبخت جبیں اپنی ہستی نہ مٹا آئی

کب ہاتھ ترے ظالم وہ زلفِ دوتا آئی لیکن وہ حیا تجھ کو لے دستِ دعا آئی

کچھ روزِ طرب اُن کا محزوں نظر آتا ہے کیا آہ شبِ غم کا آئینہ دکھا آئی!

"پرِ دوشِ ہوا پریں اک شعلہ نشیمن میں پیغامِ طرب لے کر کس وقت صبا آئی!

دیوانگیِ مجنوں اعجازِ محبت ہے لیلیٰ کو بھی یہ آخر دیوانہ بنا آئی

اک نعرۂ منصوری عالم نے سُنا لیکن پھر سازِ حقیقت کی کوئی نہ صدا آئی

ہر منظرِ خوابیدہ بیدار نظر آیا طوفانِ بقا بن کر اک موجِ فنا آئی

رخنہ ترے پردے کا اک دیدۂ رسوا ہے ہر چند حیا آئی لیکن نہ حیا آئی

اس ذوقِ اسیری نے جانے نہ دیا مجھ کو اکثر چمنستاں سے لینے کو صبا آئی

کس جوشِ مسرت سے صیاد نے پر باندھے ہمدم ابھی یاد اکثر اس کی یہ ادا آئی

آغازِ جوانی نے اندازِ نگہ بدلا کس ناز سے نشّے کے پردے میں حیا آئی

پھر ساغرِ صہبا ہے بس اس کی نظر ساقی! موجِ مئے رنگیں میں پھر موجِ ضیا آئی

آنکھ کی، فتنہ گری اب نہیں دیکھی جاتی — نگہِ ناز کو وہ کاش نگہباں کر دیں
جوہرِ آئینۂ دل انھیں چل کر دکھلائیں — ہم تو حیراں ہیں نگراں کو بھی حیراں کر دیں
صبحِ اُمید کے چہرے سے اُٹھا دیں پردہ — ہجر کی شب کو بھی خورشید بداماں کر دیں
دل میں آتا ہے یہ مشتاق کہ اُٹھ جائیں کہیں — یوں سبک بارِ سرِ دوشِ عزیزاں کر دیں

---

سجدۂ بے نیاز عشوۂ ناز — ناز گویا ہے انتہائے نیاز
ناز پر منکشف رموزِ نیاز — ناز کا ہے نیاز محرمِ راز
پردۂ ساز ہے کہ پردۂ راز — ہر نوا میں سُنی تری آواز
مضطرب ہے مری جبینِ نیاز — کاش مل جائے آستانۂ ناز
سوزِ بے سازِ غم ہے میرا ساز — آگ کا شعلہ ہے مری آواز
اے خوشا رمز ہائے ناز و نیاز — راز کا انکشاف بھی ہے راز
اے خدا کون ہے مراد ساز — میری آواز ہے عجب آواز
سامنے ہے حقیقتِ عُریاں — اُڑ گئے پردہ ہائے رنگِ مجاز
دل ہے مستِ نشاطِ لذتِ غم — اے زہے لطفِ حُسنِ عشق نواز!
بال و پر دے کے یہ نوازش کی — چھین لی ہائے طاقتِ پرواز

نقطۂ چشمِ حقیقت کو نمایاں کر دیں  آج ہر آنکھ کو پھر دیدۂ حیراں کر دیں

جلوۂ حسنِ حقیقت کو نمایاں کر دیں  لاؤ ہر ذرّے کو خورشید بداماں کر دیں

کفر و ایماں کا بھی اب آؤ مٹا دیں جھگڑا  کعبہ و دیر کو خاکِ درِ جاناں کر دیں

پھر بنا دیں ترے کوچے کی ہوا آہوں کو  دل کے ہر داغ کو فردوس بداماں کر دیں

للہ الحمد گنہگاروں کی باری آئی  زخمِ پژمردۂ عصیاں کو گل افشاں کر دیں

زلفِ شبگونِ پر افشاں کا دکھا دیں جلوہ  ذرّے ذرّے کو شبِ غم کے فروزاں کر دیں

آؤ پھر سازِ حقیقت کا ترانہ چھیڑیں  نَے کے ہر ریشے کو پھر آج نیستاں کر دیں

پھر فصاحت میں بلاغت کا بہا دیں دریا  مشکل آسان کو دشوار کو آساں کر دیں

اُس کو تقریبِ محبت کا کرشمہ دکھلائیں  دل کے ہر ریشے کو مشتاقِ رگِ جاں کر دیں



غرق اشکوں میں کہیں کشتیِ مژگاں کر دیں  ساحلِ بحر کو طوفان بداماں کر دیں

فتنۂ حسنِ جنوں ساز کو عریاں کر دیں  اُس کے دامن کو بھی عاشق کا گریباں کر دیں

حسرتِ دید کا عالم ہے دکھانا منظور  دیدۂ شوق کو مُہرِ سرِ عنواں کر دیں

شمعِ ہستی کو یہ دل میں ہے بجھا دیں اُٹھ کر  ختم افسانۂ طولِ شبِ ہجراں کر دیں

آدمیت کے شرف سے یہ رہیں کیوں محروم  ان پری زادوں کو بھی لاؤ کہ انساں کر دیں

اے بہارِ چمنِ حسن! تری موجِ خرام
گلشنِ عشق میں آئے تو صبا ہو جائے

یوں ہوں پابند مگر وہ تو ہے آزاد خرام
بوئے گل کاش قفس میں بھی ذرا ہو جائے

برقِ رنگینیِ تبسم ہو نمک پاش اگر
زخمِ سرسبزِ جگر اور ہرا ہو جائے

مٹ کے ہر لہر مرے سینے میں لہراتی ہے
کیا عجب موجِ فنا موجِ بقا ہو جائے

خاک میں ملنے سے پہلے یہ مرا نقشِ وجود
کاش خاکِ درِ محبوبِ خدا ہو جائے

پھر کہاں قافلۂ شوق کہاں تم مشتاق!
کہیں خاموش نہ آوازِ درا ہو جائے



تسکینِ خاطرِ دلِ تفتہ جگر کو میں
رکھتا ہوں آنکھ میں تری برقِ نظر کو میں

بس ایک عام دعوتِ چشم و نظر کو میں
کرتا ہوں دل کو خاک تو سرمہ جگر کو میں

کیا جانتا نہیں ترے لطفِ نظر کو میں؟
دردِ جگر میں دیکھ سکوں گا اثر کو میں؟

نقشِ قدم ہے ایک تو نقشِ جبیں ہزار
حیرت سے دیکھتا ہوں تری رہ گزر کو میں

کون و مکاں میں تو نہیں ملتا کہیں سراغ
جاؤں کہاں تلاشِ دلِ بے خبر کو میں؟

نازِ نیازِ عشق بھی ہے سربسر نیاز
حیراں ہوں کیا کہوں ترے حسنِ نظر کو میں

جس کو زبان کہتے ہیں ملتی اگر زباں
کرتا بیان لذتِ دردِ جگر کو میں

فریادِ نیم شب نے مجھے بھی دیا جواب
قاصد بنا رہا ہوں نسیمِ سحر کو میں

شوخیِ جلوۂ حقیقت دیکھ
ڈال سکتے ہیں وہ ہاے مجاز!

پہلے وا کیجئے قفس کا در
پھر مجھے دیجئے پرِ پرواز

ذرہ ذرہ ہے آفتابِ حیات
کاش ہو جاؤں خاکِ راہِ حجاز

دامنِ جاں چاک ہے مشتاق
کس قدر ہے یہ عشق دست دراز!



دردِ جاں کاوِ جگر روح فزا ہو جائے
دے اسے اتنی ترقی کہ دوا ہو جائے

تیرے بیمارِ الم کو نہ شفا ہو جائے
درد بڑھ کر نہ کسی روز دوا ہو جائے

آدمی دامِ خودی سے جو رہا ہو جائے
پھر خدا تو نہیں ہاں نامِ خدا ہو جائے

نقشِ ہستی ہے کہ نیرنگِ فریبِ ہستی؟
کاش دل خاکِ رہِ کوئے وفا ہو جائے

زہدِ صد سالہ سے بہتر ہے جنابِ زاہد!
ایک سجدہ بھی اگر دل سے ادا ہو جائے

باغ میں ناز سے آ جائے جو وہ مستِ خرام
موجِ گل موجِ مے ہوش رُبا ہو جائے

فرطِ حسرت سے جگر خون ہوا جاتا ہے
اے صبا جا کے یہ کہہ دے کہ ذرا ہو جائے

ایسی تقدیر کہاں کہ دلِ صد چاک مرا
شانۂ طرۂ گیسوئے دوتا ہو جائے

دیدۂ شوق کے اندازِ نظر کی شوخی
تیری آنکھوں میں جو آئے تو حیا ہو جائے

دامنِ ناز پہ اک داغ ہے یہ خونِ وفا
دستِ نرگس میں جو بھر رنگِ حنا ہو جائے

یاروں کی دوستی ہے مرا مطمحِ نظر — مشتاق! دیکھتا نہیں عیب و ہنر کو میں

---

چھیڑا تھا اُس نے کیا مرے مُشتِ غبار کو — اُڑ اُڑ کے اس نے گھیر لیا کوئے یار کو

دیکھا ہے میں نے بلبلِ سینہ فگار کو — گُل کس طرح دبائیں گے جوشِ بہار کو؟

کیا گُل کھلا رہی ہے مری چشمِ خوں فشاں — جنت بنا رہی ہے تری رہ گزار کو!

میری نگاہِ شوق نے تو جان ڈال دی — میں دیکھتا ہوں یار کہ تصویرِ یار کو؟

اندازِ ابر و باد ہیں اک داستانِ شوق — کس کس ادا سے لائے عروسِ بہار کو!

موجِ بہار و موجِ مئے ناب گرد ہے — کیا کہئے اُس کی لغزشِ مستانہ وار کو؟

فردوسِ کوئے یار سے آئی تھی کیا صبا — جنت بنا گئی چمنِ روزگار کو!

شکرِ خدا کہ اس سے زیادہ ہوس نہیں — "امید" کم نہیں دلِ اُمیدوار کو

شوخی کسے دکھاؤں میں بُتِ نگار کی — کانٹوں میں کھینچ لائی عروسِ بہار کو!

ہونے کو یوں تو روزِ قیامت بپا ہوئی — دیکھا ہے کس نے حشرِ شبِ انتظار کو؟

آخر مری نگارشِ رنگیں کی شہرتیں — جنت میں لے گئیں مرے نقشِ نگار کو

رکھتے ہیں دید ور اسے مشتاق! آنکھ میں — بخشی کہاں جگہ ہے مرے مشتِ غبار کو!

---

اک پر توِ جمال سے جوہر کھلے ہزار
حیرت سے دیکھتا ہوں اب اپنی نظر کو میں

کیفِ طلب میں سب سے الگ ہے مری روش
رکھتا نہیں ہوں ساتھ کسی ہمسفر کو میں

آتا ہے اوجِ عرش بھی زیرِ قدم نظر
جب سنگِ در پر آپ کے رکھتا ہوں سر کو میں

بے عیب بھی اگر ہے تو محتاجِ قدر ہے
اب دیکھوں کس نظر سے کمالِ ہنر کو میں

کیفِ جنوں نے گھر کو بھی صحرا بنا دیا
مشتاقؔ! دیکھتا ہوں در و دیوار و در کو میں

---

رکھتا ہوں ذرے ذرے پہ لختِ جگر کو میں
گلشن بنا رہا ہوں تری رہ گزر کو میں

حاضر ہوں خیر مقدمِ تیرِ نظر کو میں
رکھتا ہوں ہاتھ میں دلِ سینہ سپر کو میں

دل بھی گئی خبر تو مجھے ہوش اب کہاں
جاتا ہوں بے خوجانہ تمھاری خبر کو میں

ہے کس ادا سے خندہ زن اُن کی نگاہِ ناز
دوں کیوں دعا نہ آہ و دلِ بے اثر کو میں

یہ تو بلائے جان ہیں نوازش ہے بس تری
صیاد کیا قفس میں کروں بال و پر کو میں

کس کو بتاؤں مونسِ روزِ سیاہِ غم
کہتا ہوں الوداع چراغِ سحر کو میں

سینے میں کیا کہ کوچۂ جاناں میں بھی نہیں
اب ڈھونڈوں کس جگہ دلِ شوریدہ سر کو میں

وابستہ اس کی ذات سے ہے لطفِ زندگی
رکھتا ہوں بڑھ کے جان سے دردِ جگر کو میں

دل کی بھی کچھ خبر نہیں اے وائے بیخودی
ملتا تو بھیجتا اسے اپنی خبر کو میں

نہ مدعی کی خبر ہے نہ مدعا معلوم — جنونِ عشق بھی ہے کیا بلا خدا معلوم

ہے یہ بھی ایک مرے محسنِ نگاہ کی شوخی — نظر فریبیٔ اندازِ دلربا معلوم

کراہنا تو فقط شغلِ دردِ فرقت ہے — رسائیٔ خبرِ آہِ نارسا معلوم

تلاشِ ہادیٔ راہِ فنا میں پھرتے ہیں — جنابِ خضر تو ہوتے تھے رہنما معلوم

ہمارے سینے میں دل منتشر ہے پہلے سے — مزاجِ زلفِ پریشاں ہے اے صبا معلوم

ترا خیال جب آیا جھکا دیا سر کو — نیاز مند کو وقتِ نماز کیا معلوم

جو میں نے عرض کیا مفت میں ہے جانِ حزیں — کہا کہ حالِ دلِ صبر آزما معلوم

نہ جان لے کا مانع ہے جانِ قاتل کی — تجھے یہ رازِ ازل سے ہے اے قضا معلوم

کسے خبر تھی کہ ہوں گے مریدِ بنتِ عنب — جنابِ صوفی تو ہوتے تھے پارسا معلوم

فنا تو جانِ حزیں عشق میں ہوئی لیکن — خدا کا شکر کہ رازِ بقا ہوا معلوم

نگاہِ عشق میں کیا آئیں تیر ترکش کے — کمانِ حسن کا سرمایۂ جفا معلوم

صدائے نے ہو نہ کیوں نعرے وجد کا باعث — کہ ہوتی ہے تری آوازِ نغمہ زا معلوم

میں جانتا ہوں کہ ہے مرگِ ناگہاں کا پیام — ہے ابتدا سے محبت کی انتہا معلوم

دلِ شکستہ کو مشتاق لے تو جاتا ہوں — مگر وہ دیں کہ نہ دیں آسرا خدا معلوم

آشنا لذتِ غم سے نہیں ہر کام ابھی　　مژدہ اے دل! کہ ہم خام نہیں خام ابھی

ساغرِ دل میں ہے کچھ دُردِ تہِ جام ابھی　　خاک بر سر ہے غمِ گردشِ ایام ابھی

چند گام اور ہے بس کر نہ دلا آرام ابھی　　نامِ آرام نہ لے اے دلِ ناکام ابھی

ہائے اخلاص کا تا حد میں نہیں نام ابھی　　پختہ کاری بھی ہے گویا ہوسِ خام ابھی

دل کا وجد میں ہے رقص میں ہے جام ابھی　　اور پامال رہے گردشِ ایام ابھی

آپ خاکسترِ دل کو نہ سمجھئے مٹی　　ذرّے ذرّے میں ہے اک شعلۂ بے نام ابھی

مزرعِ عشق میں کیا آئے بہارِ جاوید　　دل میں ہے نشو و نمائے ہوسِ خام ابھی

صرف سرشاریٔ مستانہ میں ہے لذتِ حیات　　مجھ سے کہتا تھا چھلکتا ہوا اک جام ابھی

گردشِ نرگسِ مخمور کے قرباں ساقی!　　طاق پر رہنے دے جامِ مئے گلفام ابھی

سعیٔ بیگانہ اگر لغزشِ مستانہ ہو　　لینے آئے تجھے خود کعبۂ دل آرام ابھی

آمد و رفتِ نفس دیکھئے کیا کرتی ہے　　ہے رواں سلسلۂ نامہ و پیغام ابھی

آپ کی زلفِ سیہ تاب جو ہو سایہ فگن　　ظلمتِ کفر بھی ہو جلوۂ اسلام ابھی

شورِ ناقوس کہ جادو تھا معاذ اللہ　　کس قدر چاک ہے جامۂ احرام ابھی

ذہن میں آتے ہیں مشتاق مضامین کیا کیا　　الحمد کہ وا ہے درِ الہام ابھی

مرے چاکِ گریباں میں تری ہی برقِ نگہ چمکی
حقیقت کھل گئی جوشِ جنوں کے رقصِ پیہم کی

جدائی اب بھی جاتی نہیں اُس مہرِ اعظم کی
خدایا دے مجھے بھی قوتِ پروازِ شبنم کی

کہیں ساقی کہیں مُل ہے کہیں مطرب کہیں گُل ہے
عجب ہیں انجمن آرائیاں اُس جانِ عالم کی

غضب ہے اس کے ذرّے ذرّے میں تخریب پنہاں ہے
خدا جانے پڑی کس دن بِنا تعمیرِ عالم کی

اگر ہمراز نسبت گُل سے جز کو اک حقیقت ہے
تو بے شبہ نہیں دریا سے خالی گود شبنم کی

وفورِ ضبط نے ذوقِ الم کو کر دیا رسوا
لبِ خاموش ہے تصویر گویا لذتِ غم کی

جبینِ آسماں اب کیا درِ جاناں سے اُٹھے گی؟
کہ کھائی ہے قسم میرے سرِ تسلیم کے خم کی

اُسے سینے میں دفنائے تو مدت ہو گئی ہمدم!
مگر لذت رگ و پے میں ہے ساری نالۂ غم کی

کبھی تو مسکرائیں پرتوِ برقِ تبسم سے
کبھی تو یا خدا! تقدیر چمکے اشکِ پیہم کی

عجب انداز سے مطرب نے چھیڑا سازِ ہستی کو
ترنم بن گیا تصویر میرے نالۂ غم کی

جنابِ شوق! کیا مشتاق نے خامے کو جنبش دی
کہ بزمِ شعر میں اک برقِ معنیٰ آج پھر چمکی

---

ہم کعبہ دیکھتے ہیں نہ بت خانہ دیکھتے
پھرتے ہیں جائے سجدۂ مستانہ دیکھتے

پھر دورِ لطفِ نرگسِ مستانہ دیکھتے
پھر ہر نظر کے ہاتھ میں پیمانہ دیکھتے

اے کاش! پھر وہ جلوۂ مستانہ دیکھتے
پھر ساغرِ نگاہ میں میخانہ دیکھتے

| | |
|---|---|
| اللہ رے حسنِ صبحِ تابانِ محمدؐ | ہر آنکھ ہے آئینۂ حیرانِ محمدؐ |
| ہوتا ہے تری دید میں دیدارِ خدا بھی | قرباں ترے حسنِ رخِ تابانِ محمدؐ |
| خورشیدِ قیامت ہے سرِ نیزہ تو پھر کیا | سر پر ہے مرے سایۂ دامانِ محمدؐ |
| فردوس بھی قربان ہے گلِ زخمِ جگر پر | اے صلِّ علیٰ نشترِ مژگانِ محمدؐ |
| خورشید کہیں ماہ کہیں برق کہیں ہے | اک پرتوِ حسنِ رخِ تابانِ محمدؐ |
| ہر تار ترا سلسلۂ لطف و کرم ہے | اے صلِّ علیٰ گیسوئے پیچانِ محمدؐ |
| ہر موج تری غیرتِ گلزارِ ارم ہے | اے بادِ بہارِ چمنستانِ محمدؐ! |
| زیرِ قدمِ پاک ہیں دارین کے فتنے | ہر دم سرِ کونین ہے احسانِ محمدؐ |
| ہر تار میں لپٹے ہیں گنہگار ہزاروں | صدقے ترے اے زلفِ پریشانِ محمدؐ |
| ہے پاؤں سرِ فرش مگر نقش بر عرش | کونین کا سرتاج ہے دربانِ محمدؐ |
| ہے جنّتِ فردوس ترا ایک شگوفہ | اے رنگِ خدا سازِ گلستانِ محمدؐ |
| ہر خم ہے ترا طرّۂ تاجِ گلِ جنّت | اے صلِّ علیٰ سنبلِ پیچانِ محمدؐ |
| کرتا ہے خدا دولتِ کونین تصدّق | آیا جو کوئی بے سروسامانِ محمدؐ |
| مشتاق ترے نغموں سے فردوس ہے دنیا | اے صلِّ علیٰ بلبلِ بستانِ محمدؐ |

ساغر سے غرض مجھ کو کیا کام ہے مینا سے؟ | بس ایک نظر ساقی! اس کیفِ سراپا سے

جب کام لیا میں نے اس جذبِ تمنّا سے | وہ دل میں اُتر آئے خود عرشِ معلّیٰ سے

کس درجہ ترقی کی اک ہستیٔ ادنیٰ سے! | اسرارِ فنا سیکھو موجِ لبِ دریا سے

عالم مری حیرت کا کیا دیکھ سکے کوئی؟ | بے خود ہے ترا جلوہ خود کیفِ تماشا سے

شام و سحرِ عالم پا جاتی ہیں آرائش | اک پرتوِ گیسو سے عکسِ رُخِ زیبا سے

جان و جگر و دل تو جل کر ہوئے خاکستر | اے کاش! دھواں اُٹھے اب چشمِ تمنّا سے

اُس برقِ تبسّم کی جس وقت جھلک دیکھی | اک موجِ بہار اُٹھی ہر اشکِ تمنّا سے

وہ شہدِ مصفّا تو ہر رنگ میں پھیکا تھا | صوفی نے مزا دیکھا خونابۂ صہبا سے

اک عشق کی جنبش نے عالم کو ہلا ڈالا | ہے رقص میں ہر ذرہ اس جوشِ تمنّا سے

رازِ پسِ پردہ کیا زاہد کو نظر آئے | محرومِ تماشا ہے اس دیدۂ بینا سے

تم آؤ تو دکھلاؤں میں طور کا نظارہ | شعلہ وہی اُٹھتا ہے اب چشمِ تمنّا سے

مشتاقؔ! لطافت میں بڑھ کر ہے خرام اُس کا | موجِ مئے رنگیں سے موجِ گلِ رعنا سے



چھیڑے اس طرح کوئی نغمۂ جانگدازِ عشق | حُسن کی ہر ادا میں ہو جلوۂ سوز و سازِ عشق

پہنچی کہاں سے اب کہاں جلوہ گہِ نیازِ عشق | حُسن کی شانِ ناز ہے سجدۂ بے نیازِ عشق!

ہم شمع دیکھتے ہیں نہ پروانہ دیکھتے — ہر جلوے میں ہیں جلوۂ جانانہ دیکھتے

نقشِ خیالِ عشق نے یکسو نظر تو کی — ہم کعبہ دیکھتے کہ صنم خانہ دیکھتے

آتے غریب خانہ میں گر آپ کے قدم — پھر ازدحامِ سجدۂ شکرانہ دیکھتے

محفل میں آئے ہوتے اگر آپ بے نقاب — آتا مزا کہ شمع کو پروانہ دیکھتے

عالم ہم اُن کی چشمِ خماریں کا کیا کہیں — اے کاش! پھر وہ جلوۂ مستانہ دیکھتے

ہر حرف روئے داد ہے اک چشمِ خوں فشاں — وہ کس نگاہ سے مرا افسانہ دیکھتے

اے کاش! ہوتے حضرتِ زاہد بھی دیدہ ور — اوجِ مقامِ لغزشِ مستانہ دیکھتے

لیتے ذرا بھی کام اگر ضبطِ شوق سے — پروانے شمعِ بزم کو پروانہ دیکھتے

تخریب پر نہ ہوتی جو تعمیر کی بنا — کیوں بستیوں کو حالِ ویرانہ دیکھتے

محفل میں کس طرف نہیں اُن کی نگاہِ ناز — لیکن کبھی اِدھر اُنھیں وکیلانہ دیکھتے

اس اضطرابِ شوق کی لذت کو جی میں ہے — ہم رکھ کے سینے میں دلِ پروانہ دیکھتے

ساقی! بس ایک قطرہ مئے جلوۂ ازل — مشتاق کی نگاہ کا پیمانہ دیکھتے



کرتا ہے نظر کوئی پھر عرشِ معلّیٰ سے — اک موجِ ضیا اٹھی پھر ساغرِ صہبا سے

میخانے میں ٹپکا ہے یہ عرشِ معلّیٰ سے — پیمانہ مرا اونچا ہے اوجِ ثریا سے

نہیں ہیں جامِ نگارین میں بادۂ رنگیں — کسی نے کھینچ کے بھر دی ہے روحِ تشنہ لبی

چھلک رہے ہیں ترے ساغرِ کرم ساقی! — اُچھل رہا ہے کہاں میرا جوشِ تشنہ لبی!

خبر نہیں کہ ہو کیا حشر دردِ فرقت کا — بنی ہے آہِ سحر اب دعائے نیم شبی

بہارِ خلدِ بریں گردِ روضۂ حسنینؑ — یہی تو ہیں گلِ رعنائے بوستانِ نبیؐ

ہیں صورتِ حق و باطل ہنوز صف آرا — جمالِ مصطفویؐ و شرارِ بولہبی

لیا نہیں کہ ہوئیں ساری مشکلیں آساں — عجیب نام ہے نامِ محمدؐ عربی

حریمِ عشق میں ہے فرضِ بیخودیِ مشتاق — یہاں ہے ہوشِ ادب بھی کمالِ بے ادبی



کس رگ میں اضطرابِ رگِ جاں رواں نہیں! — اب کیا بتاؤں دردِ کہاں ہے کہاں نہیں

اب دل کا حال قابلِ شرح و بیاں نہیں — خاموش یوں زباں ہے کہ گویا زباں نہیں

ڈوبا ہوا ہے لذتِ دردِ جگر میں دل — شکرِ خدا کا حاجتِ عرض و بیاں نہیں

کیا ذکرِ خواب اس سے تو اُڑتے ہیں ہوش بھی — یہ سرگزشتِ عشق کوئی داستاں نہیں

تسکینِ قلب جنتِ اعلیٰ سہی مگر — وہ جلوہ ہائے کشمکشِ امتحاں نہیں

پاتا ہے تیری خاکِ قدم سے جلا دماغ — وہ سر نہیں کہ جس میں ترا آستاں نہیں

صیاد ہے تلاش میں اے کیفِ بے پری! — جیسے کہ اب قفس میں مرا آشیاں نہیں

زلفِ رسا سے بڑھ گیا سلسلۂ درازِ عشق — سر سے بھی اب گذر گیا آبِ جگر گدازِ عشق

پردۂ رخ سے حسن کی ایک جھلک نہ چھپ سکی — سینۂ دل میں تو مرے دفن ہیں لاکھوں رازِ عشق

عالمِ دردِ دل گداز جنتِ انبساط ہے — تیری بساط کے نثار لطفِ الم نوازِ عشق

حسن کی ہر ادا کو ہے اپنی لگاوٹوں پہ ناز — حسرتِ بے نیاز ہے طرۂ امتیازِ عشق

حسن کی شوخیوں پہ ناز ہوتا نہ اس قدر انھیں — کاش وہ دیکھتے کہیں عشوۂ جانگدازِ عشق

دونوں جہاں کی رفعتیں پست ہیں بلکہ پست تر — شوق! مجھے نشیب میں آیا نظر فرازِ عشق

---

بہارِ باغ و شبِ ماہ و بادۂ عنبی — نثارِ کیفِ ادا ہائے رخ بے سببی

بہارِ لالہ و گل موجِ بادۂ عنبی — تمام پرتوِ حسنِ ادائے غنچہ لبی

وہیں سے آتی ہے کھنچ کھنچ کے میکدے میں شراب — ستارۂ فلکی ہیں کہ دانۂ عنبی!

ہزار لطف ہے شادابیِ مئے رنگیں — عجیب کیف ہے لیکن سرورِ تشنہ لبی

اٹھا نہ دے کہیں یہ وہ رخِ حقیقت سے — حریمِ ناز میں مستِ نیاز کی طلبی

ادائے نرگسِ مستانہ کیا کہوں ساقی! — کہ ہر نگاہ ہے اک موجِ بادۂ عنبی

بہارِ صبحِ چمن ہے مرے گریباں میں — کھلے ہوئے ہیں گلِ بوستانِ زیر لبی

تمام جوشِ بہار اُس کی ایک موجِ خرام — ہزار خندۂ گل اک ادائے زیر لبی

تربت پہ بلبلوں کے ترنم کا تھا ہجوم　　اک پنکھڑی بھی ہائے بہت تھی گلاب کی

اظہارِ آرزو پہ وہ برہم ہیں کس قدر!　　گویا کہ ہے سوال میں شوخی جواب کی

کس درجہ پاک و صاف ہے آئینۂ خیال　　آنکھیں کھلیں کہ دیکھ لی تعبیر خواب کی

کیفیتِ شراب ہے ہر معصیت سے پاک　　دنیائے بیخودی ہے کہ جنت ثواب کی

اس شوخیٔ نگاہ کے قرباں کہ دمبدم　　تصویر کھینچتی ہے مرے اضطراب کی

بیدار تھیں تمام یہ خوابیدہ حسرتیں　　پیری میں یاد آتی ہے غفلت شباب کی

کم ظرف و اہلِ ظرف کا کھل جاتا ہے بھید　　ساقی! بنائی خوب کسوٹی شراب کی

کعبہ تو کیا؟ ہے عظمتِ کعبہ طواف میں　　اللہ رے منزلت دلِ خانہ خراب کی

میخانہ آج وادیٔ ایمن سے کم نہیں　　ہر موج برقِ طور ہے ساقی! شراب کی

دونوں کے جذبِ شوق میں پنہاں تھا رازِ وصل　　قطرے کی محویت تھی کشش آفتاب کی

دنیا تو تھی خراب بلا سے ہوئی خراب　　زاہد نے یادِ حور میں عقبیٰ خراب کی

دامانِ روزگار بنا دامنِ ارم!　　دیکھو ذرا الٹ کے بہاریں نقاب کی

شکرِ خدا ملی غمِ دارین سے نجات　　جنت مری نظر میں ہے کیفِ شراب کی

مشتاق اس کو مزرعِ جنت بنا دیا　　کتنی بڑھائی شان جہانِ خراب کی

بے کیف زندگی پہ تو مرتے نہیں کبھی — یہ مقصدِ کشاکشِ اربابِ جاں نہیں

ناکامیوں کا نقش بھی اُس کی نظر میں ہے — شکرِ خدا کہ سعی مری رائیگاں نہیں

سوکھے پڑے ہیں چشمۂ رنگینِ اشکِ تر — اب جنبشِ مژہ میں وہ رعنائیاں نہیں

کیا خاک جی لگے دلِ مشکل پسند کا — آسانیوں میں ہائے وہ دشواریاں نہیں

تھی اُس کی چشمِ لطف تو قرباں تھی ہر نظر — وہ مہرباں نہیں کوئی مہرباں نہیں

اس جنّتِ سکون میں سب آرام ہیں مگر — امید و یاس کی وہ صف آرائیاں نہیں

اتنی بلندیوں پہ بھی پستی کا ہے خیال؟ — ہمدم! مری زمینِ غزل آسماں نہیں!

مشتاق! سعیِ دیدۂ تر پر رہے نظر — بہنے دے جوئے اشک کہ یہ رائیگاں نہیں

---

توصیف کیا ہو اُس کے رُخِ بے نقاب کی — ذرّوں سے اُٹھ رہی ہے کرن آفتاب کی

گھونگھٹ کا کام ہے نہ ضرورت نقاب کی — حیرت ہے پردہ دارِ رُخِ بے نقاب کی

صرف اِک جھلک پڑی ہے رُخِ بے نقاب کی — ہر ذرّے پر ہے آج نظر آفتاب کی

حسرت ہو کیا مشاہدۂ بے حجاب کی — جلوے ہزار ایک تجلّی نقاب کی

قربان تیرے اے دلِ بے آرزو کہ ہے — حسرت سوال کی نہ تمنّا جواب کی

دریا سمجھ کے ٹوٹ پڑے تشنۂ ہوس — کتنی نظر فریب ہیں موجیں سراب کی!

ابھی درسِ وفائے عشق لیں اربابِ جاں سوں — رہا ہوں تختۂ مشقِ جفائے دوستاں سوں

اٹھایا سعی میں ہر لطفِ سعیِٔ رائیگاں سوں — رہے ناکامیوں کے دور میں ہم کامراں سوں

ابھی کسبِ ضیا مجھ سے کریں اربابِ جاں سوں — مرے دل میں رہا ہے جلوۂ برقِ نہاں سوں

یونہی کیا گوہرِ مقصودِ ہستی ہاتھ آیا ہے؟ — رہی بحرِ فنا میں کشتیٔ عمرِ رواں سوں

مجھے سرمستیوں کا اب بھی کچھ کچھ یاد ہے عالم — زمیں کی طرح تھا زیرِ کفِ پا آسماں سوں

مرا کاشانۂ دل جل کے خاکستر ہوا لیکن — رہا شعلہ فگن اک سوزِ بے نام و نشاں سوں

نقوشِ گریۂ رنگیں ہیں کیا برگِ خزاں دیدہ؟ — قفس میں گل کھلائیں گی مری گلکاریاں سوں

ذرا گر نے تو دو اس پر بھی تخئیلِ طور کی بجلی — کریں گے دیدہ ور آ کر طوافِ آشیاں سوں

فلک پیما نہیں ہمدم! ابھی احباب کی فکریں — نہ پائیں گی مرے پائے تخیل کا نشاں سوں

مری رنگیں نوائی تک ہے دنیا جنتِ اعلیٰ — مجھے رویا کریں گے دیکھنا اہلِ جہاں سوں

ہوا اس شان سے مشتاق! رخصت قافلہ دل کا — کہ گونجی چار سو بانگِ درائے کارواں سوں

---

رہا ہوں ورنہ ناکامی میں بھی میں کامراں برسوں — اٹھایا کاروبارِ عشق میں سودِ زیاں برسوں

طوافِ نقشِ پا کرتا پھرے گا آسماں سوں — پھرا ہوں لے کے سر پر جس کی خاکِ آستاں سوں

مرا ذوقِ نوا سنجی رہا آشوبِ جاں سوں — بجائے صحنِ گلشن تھا قفس میں آشیاں سوں

کبھی ٹوٹا نہ میرا تارِ سعیِ رائیگاں برسوں — تعجب کیا کہ یاد آئیں مری ناکامیاں سوں

بنا فیضِ محبت سے سراپا جسم جاں برسوں — رہا رگ رگ میں سیال رہی کیفِ مرگِ ناگہاں سوں

رہے گا میری حیرت کا سبب مہرِ دہاں سوں — کھلے کیا، کھل نہیں سکتی زبانِ رازداں سوں

کیا ہے میں نے اپنے جذبِ دل کا امتحاں سوں — ہدف ہوتا رہا اُن کا خدنگِ جاں ستاں سوں

نہیں آسان ہوتا اس طرح سرِ حلقۂ زنداں — جنابِ شیخ! کی ہے خدمتِ پیرِ مغاں سوں

نظر صیاد نے ڈالی تھی کس اندازِ رنگیں سے — ہوائے شوق میں جھومی ہے شاخِ آشیاں سوں

جو ہوتا ہے ہوائے شوق میں برباد ہونے دو — رہے گا دیدۂ اہلِ نظر میں آشیاں سوں

گئی بینائیِ یعقوبؑ بھی ہمراہ یوسفؑ کے — نگاہوں پر رہا چھایا غبارِ کارواں سوں

خروشِ نالۂ خاموشِ مجنوں شورِ عالم ہے — ابھی تو کیا یونہی گونجے گا صحرائے جہاں سوں

خدا محفوظ اُسے رکھے کہ آفت کیا قیامت ہے — رہا ہے میرے پہلو میں دلِ آشوبِ جاں سوں

جو سعیِ زندگی کا دورِ رنگیں دے مجھے فرصت — کروں میں ماتمِ ہر مرگ پر آہ و فغاں سوں

ملی وحشت جنوں کو کیا بہارِ جاوداں یوں ہی — رہا ہے دیدۂ رنگینِ مجنوں گلفشاں سوں

عجب انداز سے پاسے نگاہِ ناز نے پیسا — دلِ تجھن گشتہ ہر رگ میں رہا روحِ رواں سوں

نگاہِ ناز کی شوخی نے لطفِ زندگی بخشا — دلِ مضطر کی بیتابی رہی آرامِ جاں سوں

یہ اک تصویرِ نقصاں ہے ہماری سعیِ پیہم کی — جو اُٹھا تو نہ بیٹھا پھر غبارِ کارواں سوں

ذرا کرنے تو دو کسبِ ضیا مشتاق نظروں کو — ابھی کیا اور چمکے گا مرا حسنِ بیاں سوں

ہر جلوۂ عریاں میں جلوہ ترا پنہاں ہے ہر غنچے سے ظاہر ہے ہر گل سے نمایاں ہے
ہر فکرِ فلک پیما اک فتنے سے حیراں ہے آسان ہے بہت مشکل، مشکل بہت آساں ہے
اس چشمِ گل افشاں کی اللہ رے گل افشانی داماںِ بیاباں بھی دامانِ گلستاں ہے!
شوخی ترے جلوے کی دیکھے ترے جلوے کو اب چشمِ تماشا تو آئینۂ حیراں ہے!
دیکھا نہیں کیا جلوہ چاکِ دلِ بلبل کا ہر گل کے گریباں میں اک اور گریباں ہے!
جنت کا تخیل ہے، اُس بت کا تصور ہے یہ کفر کا سرمایہ وہ حاصلِ ایماں ہے
اس برقِ تبسم کی اللہ رے گل کاری ہر اشک کے پردے پر تصویرِ گلستاں ہے!
کس ناز سے قاتل نے لے لے کے مزے دیکھا زخمِ جگرِ بسمل صد نازشِ پیکاں ہے
اللہ رے اثر میری بیتاب نگاہوں کا اک برقِ حسیں رنگِ رخسار میں لرزاں ہے
تسکینِ دلِ مضطر تھی کوششِ بے حاصل ارمان سے مری حسرت پھر دستِ گریباں ہے
ہے جاں بکف ہر گل تو ہے دل بکف ہر غنچہ دیکھو تو گلستاں میں اک اور گلستاں ہے!
اُس بت کی محبت میں دی جانِ دلِ کافر نے ایمان سے کہو زاہد! یہ کفر کہ ایماں ہے؟
یہ حسن کی شوخی ہے یا عشق کی بیتابی! کیا شے مرے سینے میں اک برق ہی لرزاں ہے!
کچھ دیر و حرم سے بھی ہے اس کی نظر اونچی اے عشق! ترا بندہ کافر نہ مسلماں ہے
تصویر کا پردہ وہ بھی آخر نہ ہوا پردہ شمشیر ادا تیری ہر حال میں عریاں ہے

جُنوں سے ہو نہیں سکتا یہ اندازِ بیاباں پر ہوں
کہیں لب حباب پائیں تُلّم کہیں پہ زباں پر ہوں

تری ذرّہ نوازی کی یہ اک تصویرِ دلکش ہے
مرا نقشِ جبیں تھا زیبِ سنگِ آستاں پر ہوں

زمانہ دیکھتا ہے اب جسے چشمِ حقارت سے
یہی تھا قطرۂ ناچیز بحرِ بیکراں پر ہوں

مرے دشتِ جنوں کا ذرّہ ذرّہ ایک صحرا ہے
نہ ہوگا رازداں بھی دیکھ لینا رازداں پر ہوں

وہاں تھے زینتِ قصرِ زلیخا حضرتِ یوسفؑ
یہاں اُڑتی رہی کنعاں میں گردِ کارواں پر ہوں

خدا کا شکر ہے میں نے قفس سے منہ نہیں موڑا
مجھے دیتی رہی ترغیب یادِ آشیاں پر ہوں

ہماری سعیِ پیہم بن گئی نقشِ قدم آخر
جو بیٹھا تو نہ اُٹھا پھر غبارِ کارواں پر ہوں

زمانہ چاہیے تعمیرِ قومیّت کو اے ہمدم!
ابھی ہوتا نہیں ہندوستاں ہندوستاں پر ہوں

مرے نقشِ محبت اس قدر مشتاق! روشن ہیا
رہے گی داستانِ غم مری حُسنِ بیاں پر ہوں

---

ساقیِ ازل ساقی! پھر سلسلہ جُنباں ہے
مینا مئے رنگیں میں پھر نور کا طوفاں ہے

اے حُسن! ترا جلوہ اِک طُرفہ گلستاں ہے
اب خاک کا ہر ذرّہ فردوس بداماں ہے!

ہر رگ میں تلاطم ہے ہر ریشے میں طوفاں ہے
اب کس کو کہوں ہمدم اک کون رگِ جاں ہے؟

یہ جوشِ نمو شاید اک روز کا مہماں ہے
ہر غنچہ گلستاں میں ہم رنگِ گلستاں ہے

سودائے محبت کیا اک جوشِ طوفاں ہے
دامن ہے گریباں میں دامن میں گریباں ہے

اس چشمِ تمنّا نے محروم نہیں رکھا — اب کوئی نہ ارمانِ مے دل میں پشیماں ہے
رحمت کی نگاہوں میں یہ خشکیٔ طاعت کیا — زاہد! مرے دامن میں رنگینیٔ عصیاں ہے
پھر وادیٔ ایمن سے پیغامِ جمیل آیا — اک برقِ حسیں ساقی پھر جام میں لرزاں ہے
مشتاق کے شعروں پر سب ساکت و صامت ہیں — اک شعلۂ معنی ہے جو بزم میں رقصاں ہے



ہر چند کہ پردے میں جلوا نظر آتا ہے — جلوے میں بھی ہم کو تو پردا نظر آتا ہے
اس میں بھی نہاں تیرا جلوا نظر آتا ہے — ہے حسنِ نظر بھی اک پردا نظر آتا ہے
چھپنے کو چھپے لیکن جلوا نظر آتا ہے — ہر پردے میں وہ مجھ کو رسوا نظر آتا ہے
ہر پھول گلستاں میں اچھا نظر آتا ہے — یا حسنِ نظر مجھ کو اپنا نظر آتا ہے
سرگرمِ تکلّم ہے یہ کس سے خدا جانے — دل تو مجھے سینے میں تنہا نظر آتا ہے
نیرنگِ تماشا ہے پردہ مری حیرت کا — آنکھیں ہوں تو پھر دیکھو کیا کیا نظر آتا ہے
اک پردۂ اقدس ہے گو ریشِ مقدس بھی — زاہد! مجھے ٹٹّی میں دھوکا نظر آتا ہے
صیاد کی گردش سے رونق تھی گلستاں میں — مجھ کو چمنستاں اب سونا نظر آتا ہے
اے حسنِ رخِ جاناں! اللہ رے ترا جلوہ — خورشید بھی اب مجھ کو ذرّا نظر آتا ہے
واعظ کی نگاہوں میں ہر قطرۂ مے کچھ بھی — ساقی! مجھے قطرہ بھی دریا نظر آتا ہے

کیا زخمِ جگر کی ہم لکھیں انھیں کیفیت؟ | یہ چشمِ گل افشاں تو خود سرِ عنواں ہے
تصویر یہ ہے شمع و پروانہ کی لو دیکھو | اک شعلۂ لرزاں پر اک شعلۂ رقصاں ہے
دیوانہ ہوں، کیوں چھانوں میں خاک بیاباں کی؟ | مشتاق! مرے دل کا ہر ذرّہ بیاباں ہے



یہ عشق کی بیتابی خود جلوۂ لرزاں ہے | یا حسن کی شوخی کا اک پرتوِ رقصاں ہے؟
موجِ نفسِ پیچاں زنجیرِ خراماں ہے | پابند ہے ہر انساں عالم ہے کہ زنداں ہے؟
سرگرمِ نوازش کیا حسنِ رُخِ جاناں ہے؟ | ہر ذرّے کے دامن میں خورشید درخشاں ہے؟
زاہد! مری آنکھوں میں خالِ رُخِ جاناں ہے | یہ کفر کی ظلمت ہے یا جلوۂ ایماں ہے؟
شمشیرِ ادا ناحق اب سر بگریباں ہے | ہر قطرۂ خوں میرا فردوس بداماں ہے
کیا اس کی نگاہوں میں انجامِ گلستاں ہے | سرتا بہ قدم شبنم چشمِ گہر افشاں ہے؟
اس جوشِ تقرب سے دل محو ہے حیراں ہے | ہر رگ میں وہ ساری ہے جو رگ سے رگِ جاں ہے
شاید مرے گریے پر آئی ہے ہنسی اس کو | ہر اشک کے پردے میں اک برق سی لرزاں ہے
اے کاش قفس میں پھر تقدیر سُلا دیتی | اب تک مری آنکھوں میں اک خوابِ گلستاں ہے
کس درجہ منوّر ہے آئینہ ذرہ دیکھو! | یہ داغِ جبیں زاہد کیا حاصلِ ایماں ہے؟
پیغامِ نوازش کیا لاتی ہے صبا ہر دم | محتاجِ وصال اب کیا محوِ غمِ ہجراں ہے؟

مجھ کو دکھا رہا ہے عجب جلوۂ حسیں — حُسنِ خیال حُسن کی دُنیا کہیں جسے
اچھا ہے رشکِ قیس کے سودائے عشق پر — ایسا جنوں کہ طُرّۂ لیلیٰ کہیں جسے
لب پر لگائی ایسی ترے رعبِ حُسن نے — مُہرِ سکوت شرحِ تمنّا کہیں جسے
کافی ہے دو جہاں کے ڈُبانے کے واسطے — اک قطرۂ شراب کہ دریا کہیں جسے
ساقی! مئے جمال سے چھلکا کرے مدام — ایسا ہو دل کہ ساغرِ صہبا کہیں جسے
مشتاق! کتنے اس کے مناظر ہیں دلخراش — رُسوائے دہر چشمِ تمنّا کہیں جسے



عشق تھا ہر لُطف کے قابل مگر رنجور ہے؛ — کیا دیارِ حُسن کا ظالم! یہی دستور ہے؟
ہر رگ و پے میں ہے ساری آنکھ سے مستور ہے — اس قدر نزدیکیوں پر بھی وہ کتنا دور ہے!
حضرتِ موسیٰ نقاب اُٹھنے کے تھے کیوں منتظر — لن ترانی کی صدا مجھ کو تو برقِ طور ہے
کس ادا سے ہے ضیائے حُسنِ جاناں جلوہ ریز — دیدۂ حیراں کا ہر پردہ جہانِ نور ہے!
عشق کے صحرا میں ہے شورِ انا الصحرا کی دھوم — ذرّے ذرّے کے زباں پر نعرۂ منصور ہے!
دیکھتا ہی کیا تو آب و رنگ کی رعنائیاں؟ — وہ تجلّی دیکھ ان جلووں میں جو مستور ہے
حضرتِ موسیٰ اگر ہوتے تو دکھلاتا اُنھیں — تیری خاکِ در کا ذرّہ ذرّہ کوہِ طور ہے
ہر چہ بادا باد اب تو اُٹھ گئے پائے طلب — شوقِ منزل تو ہے دل میں گو کہ منزل دور ہے

اے جوشِ جنوں! تو نے آنکھوں کو کیا بنایا ۔۔۔ ہر ذرہ کا صحرا اب صحرا نظر آتا ہے
مشتاق! چمکتا ہے کیا حسنِ بیاں میرا ۔۔۔ ہر شعر کے پردے میں جلوا نظر آتا ہے



گلزارِ عشق جنتِ اصلی کہیں جسے ۔۔۔ روحِ بہارِ حسن کا جلوا کہیں جسے
نیرنگِ حسن عشق کا سودا کہیں جسے ۔۔۔ سودائے عشق حسن کا جلوا کہیں جسے
جلوہ ترا کہ چشمِ تماشا کہیں جسے ۔۔۔ حیرت مری کہ حسن کا پردا کہیں جسے
رکھتی ہے ہر نگاہ میں ارمان ہزارہا ۔۔۔ اک چشمِ یاس روحِ تمنا کہیں جسے
کھنچ کھنچ کے آ رہی ہے وہیں سے مری شراب ۔۔۔ ہے خوشۂ عنب کہ ثریا کہیں جسے
فردوس کی بہار اسی کی ہے ایک شاخ ۔۔۔ کشتِ گُلِ مراد کہ دُنیا کہیں جسے
ہر ذرہ تیرے حسن کا آئینہ دار ہے ۔۔۔ پردا وہ کونسا ہے کہ پردا کہیں جسے
میری نگاہ میں ہے ترا مطمحِ نظر ۔۔۔ دل میں وہ ایک نقطہ سویدا کہیں جسے
کیا تشنگیٔ شوق بجھائے گا اے خدا! ۔۔۔ بحرِ جہاں سرابِ تمنا کہیں جسے
نظارۂ جمال کی کس کو مجال ہے ۔۔۔ ایسی ہے کون آنکھ کہ بینا کہیں جسے
کیفیتِ ادائے ناز سے چھائی ہے حسن پر ۔۔۔ ایک ایسی بیخودی کہ خود آرا کہیں جسے
پوچھو تو گل سے گریۂ بلبل پہ چا ہیے؟ ۔۔۔ ایسی ہنسی کہ خندۂ بیجا کہیں جسے

پڑگئی ہے رُخِ محبوب کی ہلکی سی جھلک — ذرّہ ذرّہ ہے مری خاک کا خورشید بدوش

میری اک چپ سے نکل آئیں ہزاروں باتیں — لبِ خاموش ہے یا سازِ نواہائے سروش

کیا ضرورت مجھے فریاد و فغاں کی مشتاق — شعر میں جوشِ تخیّل ہے معانی کا خروش

---

وفورِ دردِ جگر مژدہ ہے جگر کے لئے — ادائے بے خبری آئی ہے خبر کے لئے

نہ جائے ناز رہی مرغِ نامہ بر کے لئے — کہ میرے ہوش اُڑے جاتے ہیں خبر کے لئے

یہ حُسنِ ظن ہے ترے ناوکِ نظر کے لئے — پیامِ امن و امان ہے دل و جگر کے لئے

سرِ جلدِ بے پر و بالی کا اوج کیا کہئے — کہاں یہ رفعتِ پرواز بال و پر کے لئے

میں اپنے جذبۂ حُسنِ نگاہ کے قرباں — کہ ہے تجلّیِ جاناں مری نظر کے لئے

ہٹے نہ یک سرِ مو میرے پائے استقلال — شبِ فراق تڑپتی تھی خود سحر کے لئے

مقیم جب سے ہوا حُسنِ مستقل تیرا — رہی نہ دل میں جگہ برقِ رہگزر کے لئے

سرورِ غم میں ہو مدہوش دل کہ مستِ نشاط — کوئی تو کیف ہو کیفیّتِ نظر کے لئے

خیالِ چارہ عبث ہے فضول فکرِ علاج — اُٹھیں گے نازِ اطبّا نہ دردِ سر کے لئے

کشاکشِ حرم و دیر سے پریشاں ہوں — جمالِ حُسن! گزارش ہے اک نظر کے لئے

سرورِ گریۂ غم ہے کہ ہے بہشتِ نشاط — عجب بہار ہے گلہائے چشمِ تر کے لئے

کیا وہیں سے کھینچ کے میخانے میں آتی ہے شراب | عقدِ پروین ہے کہ ساقی! خوشۂ انگور ہے؟
اے زہے حسنِ نوازشہائے ساقئ ازل | موجِ صہبا ساغرِ رنگیں میں موجِ نور ہے
فرق کچھ، دونوں میں ہے فرقِ زمین و آسماں | لکھنؤ نزدیک تر دلّی نہایت دور ہے
جلوۂ حسنِ نقابِ یار کی شوخی نہ پوچھ | میرے دل کی ہر تڑپ مشتاقِ برقِ طور ہے

---

بے صدا نغمۂ فطرت میں نواہائے سروش | کان رکھتے ہو تو سن لو ہے یہی جنّتِ گوش
چرخ سکتے میں، زمیں غش میں، ستارے مدہوش | قصۂ شامِ الم کہتی ہے شمعِ خاموش
ہوش میں ہے نہیں معلوم کہ ظالم بے ہوش | اشکِ مظلوم کا ہر قطرہ ہے طوفاں بدوش
جلوۂ حسنِ رخِ یار ابھی ہے روپوش | کر رہی ہے مجھے پردے کی تجلّی بے ہوش
آئے پھر میکدۂ روزِ ازل سے پیغام | شور انگیز ہے پھر موجِ شرابِ سرجوش
اس تن و توش پہ معذور رہا کوہِ فلک | ذرّۂ خاک ہوا بارِ امانت بردوش
قطرے قطرے سے انا البحر کی آتی ہے صدا | بھر دیا ان میں بھی کیا نغمۂ منصور کا جوش!
ہوگا اب غلغلۂ بادۂ گلرنگ سے کیا | آج ساقی! تری آنکھوں نے کیا ہے مدہوش
جلوۂ برقِ تبسّم کا کرشمہ دیکھا | چشمِ بد دور! کہ ہر اشک ہے فردوس بدوش
نالہ تو نَے کے دہن سے بھی نکل جائے گا | لیکن آئے گا کہاں سے مری فریاد کا جوش

دے رہا ہے اُس کو درسِ ناز حسنِ بے نیاز — بے نیازی میری فریادِ عشق کا اعجاز ہے

طائرِ عقل و خرد کے ہوش اُڑتے ہیں یہاں — یہ سرورِ بے پر و بالی عجب پرواز ہے

دل فریب اتنی تو ہو سکتی نہیں کوئی صدا — میں تری آواز کو سمجھا مری آواز ہے

زردیٔ رخ پر مری کس کس ادا سے ہے نظر! — وائے رسوائی کہ رنگِ عشق خود غماز ہے

موجِ گل موجِ مئے رنگین میں یہ نزہت کہاں — کیا کہوں میں کیا تری موجِ خرام ناز ہے؟

کیا ترنم خیز ہے ٹوٹے ہوئے دل کی صدا! — ذرہ ذرہ بزمِ ہستی کا نوا پرداز ہے

لے اُڑا اشتیاقِ کیفِ بے پر و بالی مجھے — اے زہے پرواز! طُرفہ عالمِ پرواز ہے



قائل ہیں یوں تو عشوہ و ناز و ادا کے ہم — دیکھیں گے اِن کو آئینۂ دل دکھا کے ہم

پردے پہ جلوہ پسِ پردہ ہے جلوہ گر — اب کیا کریں گے پردۂ حیرت اُٹھا کے ہم

روئے نگاہِ ناز کدھر ہے اِدھر تو دیکھ — جوہر شناس ہیں تری تیغِ ادا کے ہم

کیفِ فنا سے کیا متکیف ہو جانِ زار! — مارے ہوئے ہیں زندگیٔ بے بقا کے ہم

رندوں سے زاہدوں کو تنفر ہے کس قدر! — گویا کہ اے خدا نہیں بندے خدا کے ہم

سینے میں اُس نے بھر دئے ارماں ہزار ہا — طالب ہوئے جو اک دلِ بے مدعا کے ہم

ہے لطفِ دید یہ کہ نظر سے نظر ملے — کرتے نہیں نگاہ نگاہیں بچا کے ہم

ادائے حُسنِ نظر بھی ہے کیا معاذ اللہ — ہزار عیب نکالے ہیں اک ہُنر کے لئے

ادائے نرگسِ شہلا یہ پوچھئے مجھ سے — کہ یہ بھی ہے ہمہ تن چشم اک نظر کے لئے

سرورِ درد کا اعلان ان سے ہے مقصود — ہمارے نالۂ پیہم نہیں اثر کے لئے

جو اشک ہے سرِ مژگاں وہ گل بداماں ہے — بہارِ برقِ تبسم ہے چشمِ تر کے لئے

سرورِ درد میں دل غرق ہے خبر لے کون — تڑپ رہا ہے اثر نالۂ جگر کے لئے

اگر ہو چشمِ حقیقت نگر تو ایک نہیں — ہزار جلوے ہیں رعنائیِ نظر کے لئے

ہجومِ نالۂ غم ہے مگر مرے دل میں — خدا کا شکر نہیں ہے جگہ اثر کے لئے

خزانے ملتے ہیں مشتاقؔ! دل نہیں ملتا — کہاں یہ دولتِ سرمد غلامِ زر کے لئے



عالمِ ہستی کی ہر شئے مائلِ پرواز ہے! — سازِ فطرت کی صدا اک غیب کی آواز ہے

بزمِ ناز اُس کی سراپا گوش بر آواز ہے — کس قدر دلچسپ آوازِ شکستِ ساز ہے!

کیا کہوں کیوں جنتِ اعلیٰ نظر انداز ہے — دیدۂ حیراں میں تیری جلوہ گاہِ ناز ہے!

پردہ ہائے ساز میں کوئی نوا پرداز ہے — کس قدر شانِ تاثیر میں ڈوبی ہوئی آواز ہے!

کیا نگاہِ ناز کی شوخی اثر انداز ہے؟ — عالمِ ہستی سراپا مائلِ پرواز ہے!

حُسن کے اسرار کھل کر بھی تو کھل سکتے نہیں — انکشافِ راز بھی گویا طلسمِ راز ہے

اس کشتیِ شکستہ کو اس پر ہی چھوڑ دیں　　طالب ہوں کیا خدا سے کسی ناخدا کے ہم

مشتاق ایک روحِ مجرّد کے شوق میں　　جاتے ہیں نقشِ عالمِ ہستی مٹا کے ہم

---

اٹھنے کو تو ہزار اٹھا دردِ جگر نے کیا کیا　　بیٹھ کے دل توڑ گیا سعیِ اثر نے کیا کیا

رہتا ہے وہ الگ الگ جذبِ جگر نے کیا کیا　　کی نہ کبھی نگاہ بھی شوقِ نظر نے کیا کیا

عالمِ ہجرِ یار کی بدلی نہ آج تک ہوا　　نالۂ شب سے کیا ہوا آہِ سحر نے کیا کیا

عارضِ حسن پر بہار سینۂ عشق بے قرار　　میری نگہ نے کیا کیا تیری نظر نے کیا کیا

سیرِ چمن سے ہو گیا غنچۂ دل فسردہ تر　　جلوۂ گل نے کیا کیا بادِ سحر نے کیا کیا

سر میں وہی ہیں شورشیں دل میں وہی ہیں کاوشیں　　تیغِ ادا سے کیا ہوا تیرِ نظر نے کیا کیا

اس کی نقابِ حسن شوق ایک طرف رہی مگر　　اٹھا نہ پردۂ نظر سعیِ نظر نے کیا کیا

---

یہ نہیں کہ جانِ مضطر کو مری قرار ہوتا　　فقط اس قدر کہ شیریں غمِ انتظار ہوتا

مری خاک سے جو بنتا دلِ بے قرار ہوتا　　یہی اضطراب ہوتا یہی انتشار ہوتا

شبِ غم کے سینے میں گر دلِ بے قرار ہوتا　　مری طرح خود سحر کا اسے انتظار ہوتا

ترے وعدۂ سحر کا جو نہ اعتبار ہوتا　　شبِ انتظار ہوتی نہ یہ انتظار ہوتا

اچھا نہیں ہے کوئی نظر حسن کے سوا    جب دیکھتے ہیں عشق کا پردہ اُٹھا کے ہم

دے گا فریب تم کو بھی یہ دُشمنِ وفا    کیا آشنا نہ تھے دلِ نا آشنا کے ہم

اسرارِ زندگی پہ ہے گو اٹھ لیں نظر    محسوس ابھی سے کرتے ہیں جھونکے فنا کے ہم

اُٹھ کر نگاہِ شوق نے فتنہ اُٹھا دیا    بیٹھے ہوئے تھے جوشِ محبت دبا کے ہم

سرمایۂ حیات ہے ہر زخمِ دل کُشا    منت گزارِ لطف ہیں تیغِ ادا کے ہم

سُنتے تھے مشغلہ بہت اچھا ہے عشق کا    لیکن بڑے خراب ہوئے دل لگا کے ہم

دُنیا کے آسرے نظر انداز ہو گئے    بیٹھے ہوئے ہیں اب تو سہارے خدا کے ہم

ہر ذرّہ اپنی گرد کا محشر بدوش ہے    ہیں خاک گشتہ اک نگہِ فتنہ زا کے ہم

اُٹھتیں نہ ہم سے چشمِ تمنّا کی ذلّتیں    ممنونِ لطف ہیں دلِ بے مُدّعا کے ہم

ہے عشق جلوہ گر کہ تجلّی ہے حُسن کی    دیکھیں تو چشمِ شوق کا پردہ اُٹھا کے ہم

توفیق اِن گلوں کو خدا نے کہاں یہ دی    کیا کرتے دستِ خار سے دامن بچا کے ہم

سامانِ زادِ راہ مُہیّا ہو یا نہ ہو    بیٹھے ہیں انتظار میں بانگِ درا کے ہم

پھیلی ہوئی ہے نکہتِ گیسوئے عنبریں    ممنوں ہیں نوازشِ موجِ صبا کے ہم

اُن کو ادائے ناز پہ بے انتہا ہے ناز    دیکھیں گے آج نقشِ تمنّا مٹا کے ہم

یوں چشمِ امتیاز کی بھی پاٹ دیں خلیج    تھوڑی سی خاک ڈال دیں اس میں اُٹھا کے ہم

مجھے حدِ طولِ محشر تو ہوئی بسا غنیمت — یہ دن اور بھی جو بڑھتا شبِ انتظار ہوتا

تری چشمِ ساغریں پر ہے مری نظر ازل سے — میں کہاں کا پارسا تھا کہ نہ بادہ خوار ہوتا

وہ اے شوق! اکیلے آتے نہ کسی کو ساتھ لاتے — مری پاکبازیوں کا اگر اعتبار ہوتا



بس اب خدا ہی خدا ہے یہ بیخودی کیا ہے؟ — یہی ہے بے خبری تو پھر آگہی کیا ہے؟

الم دیا ہے تو لطفِ الم اُٹھانے دے — جو دل لیا ہے تو پھر سعیٔ دلدہی کیا ہے؟

کچھ اضطراب میں لطفِ حیات ملتا ہے — ٹھہر گیا دلِ مضطر تو زندگی کیا ہے؟

بہارِ کون و مکاں تیرے ذرّے پر ہیں فدا — فضائے کوچۂ جاناں کی گرد بھی کیا ہے؟

نہ دیکھئے تو کوئی شے نہیں دلِ حیراں — جو دیکھئے تو پھر آئینہ آرسی کیا ہے؟

نثارِ قامتِ موزوں ہے فتنۂ محشر — اگر نہ ہو کوئی سیدھا تو راستی کیا ہے؟

نگاہِ ناز بھی اُن کی ہے خونِ نظارہ — خدا خبر کہ یہ اندازِ بے خودی کیا ہے؟

نہیں ہے اس سے زیادہ تو کوئی سست ادا — تمھارے ابروِ خمدار کی کجی کیا ہے؟

خیال اُن کی نوازش کا بھی نہیں ہوتا — نشاطِ لذتِ اندوہِ بیکسی کیا ہے؟

بہارِ شوق ہے چھائی ہوئی گلستاں پر — خزانۂ آرزو و چشمِ نرگسی کیا ہے؟

یہ عشق کی ہے شرارت کہ حسن کی شوخی — ہمارے سینے میں اک آگ سی لگی کیا ہے؟

مری خاک پر جو اس کی نگہ کرم نہ ہوتی — کسی دیدہ ور کا سرمہ نہ مرا غبار ہوتا

مرے دل میں فرط غم سے جو نہ ہوتا خون پانی — تو مرا اشک دیدۂ تر گل صد بہار ہوتا

ترے ناوکِ نظر سے نہیں کم خدنگِ مژگاں — وہ جگر کے پار ہوتا تو یہ دل کے پار ہوتا

مرے نامۂ عمل میں ہے جہاں حسابِ عصیاں — مری خوں شدہ تمنا کا بھی کچھ شمار ہوتا

جو ادائے مستِ ساقی کوئی جام اس سے لیتی — رگِ تاک میں بھی بادہ بصد انتشار ہوتا

ہوئی شمع گل بھی ہو کر تو نہ سرخرو سحر کو — جو چراغِ عمر بجھتا گلِ انتظار ہوتا

غمِ عشق کو ضرورت نہیں چاک دامنوں کی — کوئی سینہ چاک ہوتا کوئی دلفگار ہوتا

تری چشمِ مست ساقی! جو نہ دیتی درسِ مستی — نہ شرابِ ناب ہوتی نہ سرِ خمار ہوتا

نہ ہوا خمیرِ عالم مری خاک سے وگرنہ — ترا عشقِ بے سروپا سرِ روزگار ہوتا

یہ ہے کس کی قبر جس پر وہ کھڑے ہیں دل گرفتہ — ابھی ہوتا حشر برپا جو مرا مزار ہوتا

نہ گراں ترا اتنا ہوتا غمِ جاں گدازِ فرقت — اگر آج زیبِ پہلو دلِ غمگسار ہوتا

تری برقِ حسن کی ہے یہ عطائے خاص ورنہ — ترے جلوے کا فسانہ نہ مرا غبار ہوتا

مری آنکھ سے گرا ہے جو لہو کا ایک قطرہ — رگِ سنگ سے ٹپکتا تو یہی شرار ہوتا

مری بیقراریوں کے وہ مزے سے کیا ہو واقف — مری طرح کاش اُسے بھی غمِ انتظار ہوتا

وہ نگاہِ رحمت اسکی یہ بھلائے تا ز زاہد! — کوئی اشکبار ہوتا کوئی شرمسار ہوتا

عالمِ کیف مرا عالمِ نظارہ ہے — تیری انگڑائی ہے یا بال کشا موجِ شراب

چشمِ بد دور چراغاں ہے گذرگاہِ نظر — جام ہر ذرّہ ہے فانوسِ ضیا موجِ شراب

پردۂ کیف میں ہے رازِ ہمہ اوست عیاں — موجِ ساقیٔ ازل ہے بخدا موجِ شراب

وجد کرتا ہوں جو سنتا ہوں کوئی شعر کہیں — مجھکو غالبؔ کا ہے اندازِ ادا موجِ شراب

دیدۂ جام ہے بے نور بغیرِ ساقی — آج مشتاقؔ! ہو کیا جلوہ نما موجِ شراب



مشتاقؔ! دردِ عشق ہے جانِ نشاطِ روح — کیفِ الم سے ہے متکیف بساطِ روح

دل کی شگفتگی ہے بہارِ نشاطِ روح! — پژمردہ خاطری میں کہاں انبساطِ روح؟

دو روزہ زندگی پہ خدا کے لئے نہ مر — یہ ارتقائے روح ہے یا انحطاطِ روح

ننگِ حیات ہے تری بے کیف زندگی — رکھتا نہیں اگر تو سرِ انبساطِ روح

اِس پر جو گامزن ہے وہ پہنچا مراد کو — اے دل ہے راہِ کوچۂ جاناں صراطِ روح

اس میل جول سے ہے مرا دل بھی باغ باغ — اُس کو بھی ناپسند نہیں ارتباطِ روح

بخیہ طلب ہوں کیا مرے دامن کی دھجیاں — قسمت کا چاک سی نہیں سکتی خیاطِ روح

آتے نہیں نظر تو نگہ کا قصور ہے — قرطاسِ زندگی پہ ہیں قصّانِ نقاطِ روح

کیا نشۂ ہوس میں ہے مدہوش بوالہوس — یہ انقباضِ روح ہے یا انبساطِ روح

نہ اقتدار نہ یہ اختیار میں لذت — عجب مزا ہے محبت کی بے بسی کا ہے؟
وفورِ درد سے معمور ہے مرا سینہ — یہی رہی جو نوازش تو پھر کمی کیا ہے؟
کرشمۂ نگہِ شوق تو نہیں؟ یارب! — فضائے حسن میں بجلی سی کوندتی کیا ہے؟
نہ رازِ شورشِ بے مدعا کھلا مشتاق! — خبر نہیں کہ یہ سودائے عاشقی کیا ہے؟



اے زہے لطف کہ ہے روح فزا موجِ شراب — موتِ ہستی کو ہے پیغامِ بقا موجِ شراب
ڈوب جانے پہ بھی ہے عقدہ کشا موجِ شراب — بحرِ اندوہ میں ہے دست شنا موجِ شراب
عالمِ کیف میں ہیں ارض و سما موجِ شراب — کہ ہے تا حدِ نظر جلوہ نما موجِ شراب
میکشی حضرتِ غالبؒ کی مجھے یاد آئی — "پھر ہوا وقت کہ ہو بال کشا موجِ شراب"
اور موجیں بھی اگر ہیں تو خبر کیا ساقی! — بحرِ عالم میں تری موج ہے یا موجِ شراب
کشتیٔ توبہ کے سر سے بھی ہیں اونچی لہریں — چشمِ بد دور ہیں طوفان بپا موجِ شراب
تشنۂ مے کی کبھی پیاس نہیں بجھ سکتی — آتشِ شوق کو دیتی ہے ہوا موجِ شراب
گلشنِ کیف میں ہر دم ہے بہارِ تازہ — کیا کھلاتی ہے گلِ نشو و نما موجِ شراب
زاہدِ پاک کے ساغر میں ہے گو شربتِ پاک — جیت لیتی ہے مگر شربتِ صفا موجِ شراب
گردشِ نرگسِ مخمور ہے دورِ ساغر — ہے ادائے نگہِ ہوش ربا موجِ شراب

اِتنی خدا کی یاد اگر ہو تو... کیا نہ ہو؟  جتنا مجھے خیال بُتِ فتنہ گر کا ہے
تقدیرِ بے ہنر کہ ہے سرمایۂ نشاط!  محتاجِ قدر ہے یہ مقدر ہنر کا ہے!!
مشتاق! اشکِ شوق کا ٹوٹے نہ سلسلہ  یہ تو بڑا حسین ذریعہ خبر کا ہے



اسے کہتے ہیں کیفِ جستجو میں چُور ہو جانا  سرِ منزل مرا منزل سے کوسوں دور ہو جانا
نقابِ حُسن کی جُنبش کا برقِ طور ہو جانا  مری نظروں کا اُٹھنا اور غرقِ نور ہو جانا
بہارِ گریۂ رنگیں کا موجِ نور ہو جانا  مرے زخمِ جگر کا کُھل گیا ناسور ہو جانا
نگاہِ دیدۂ بینا سے کوسوں دور ہو جانا  مگر جانِ تمنائے دلِ رنجور ہو جانا
اُدھر پائے نگاہِ ناز میں ٹھوکر سے موچ آنا  اِدھر اک دل کے آئینے کا چکنا چور ہو جانا
نہیں نا آشنائے لذتِ غم شکر ہے یارب!  کہ آتا ہے دلِ مغموم کو مسرور ہو جانا
مری چشمِ حقیقت میں سے پنہاں رہ نہیں سکتا  تجلیاتِ عُریاں میں ترا مستور ہو جانا
ادائے خاص دکھلاتا ہے مجھ کو سوزِ پنہاں کی  اِسے او داغِ دل جل کر چراغِ طور ہو جانا
مری صورت کو تکنا جامِ مے کا چشمِ حسرت سے  مرا مستِ نگاہِ نرگسِ مخمور ہو جانا
کسی پردہ نشیں کا پردۂ سازِ حقیقت میں  غضب تھا ہمنوائے نغمۂ منصور ہو جانا
نقابِ رُخ براگندہ خیالِ یار کا آنا  فضائے شامِ غم کا نور سے معمور ہو جانا

اس کے سوا تو اور میں کچھ جانتا نہیں
روحِ نشاطِ عشق ہے یا ہے نشاطِ روح

کیا خندہ بار جلوۂ خنداں یار ہے
ہے ذرّے ذرّے سے متبسّم بساطِ روح

کیفیتِ نوازشِ پنہاں میں کیا کہوں
ساری ہے ریشے ریشے میں کیفِ نشاطِ روح

کیا گُل کِھلائے خامۂ رنگیں نگار نے
ہر صفحہ بن گیا چمنِ انبساطِ روح

کھلتا نہیں ہے گُل کے بھی مشتاق! دل مرا
کیا اس شگفتگی کو کہوں انبساطِ روح



یہ رشحہ ایک بارشِ تیرِ نظر کا ہے
چھلنی جگر مرے دلِ سینہ سپر کا ہے

اے دردِ بے اثر تجھے رونا اثر کا ہے
اشکوں میں بہ گیا مجھے صدمہ جگر کا ہے

ہوتا نہیں نقاب سے اندازۂ جمال
تُلتا ہے جس پہ حسن وہ کانٹا نظر کا ہے

ہر ذرّہ آفتابِ جہاں تاب ہو گیا!
کیا گوشۂ نقابِ رُخِ یار سرکا ہے!

شامِ فراق ہے کہ مری صُبحِ واپسیں؟
شمعِ حیات پھول چراغِ سحر کا ہے!

اللہ رے مزاج کہ ملتا نہیں مزاج
کیا عرش پر دماغ دلِ بے خبر کا ہے

اشکوں سے تخمِ عشق کو دل سینچتا رہے
اس کو اُگانا کام قضا و قدر کا ہے

آئینۂ ضمیر ہے آئینۂ خدا
دِکھتا نہیں تو نقص تمہاری نظر کا ہے

آلودۂ ہوس نہیں اُلفت کے کاروبار
اُمید نفع کی نہ ہمیں ڈر ضرر کا ہے

ترے نقشِ قدم سے کیا حسین معلوم ہوتی ہے
زمیں تاجِ سرِ عرشِ بریں معلوم ہوتی ہے

درِ محبوب پہ اپنی جبیں معلوم ہوتی ہے
کہ ہر شے آج تو زیرِ نگیں معلوم ہوتی ہے

زمیں پہ ہوں مگر سر بر زمیں معلوم ہوتی ہے
تمہاری بات تو کرسی نشیں معلوم ہوتی ہے

مری بیتابیٔ شوقِ نظر ہے چشمِ عالم میں
نقابِ ناز کی شوخی کہیں معلوم ہوتی ہے

وہ پنہاں ہے تو ہو میری نگہ ہے کعبۂ دل پر
مکاں سے بھی تو کچھ شانِ مکیں معلوم ہوتی ہے

الم انگیز ہے کس درجہ حزنِ عشقِ روزافزوں
فضائے حسن بھی اندوہگیں معلوم ہوتی ہے

ادائے نطق پر طرّہ ہے اندازِ سخندانی
مجھے تو آپ کی ہاں بھی نہیں معلوم ہوتی ہے

تجھے جو دیکھ لیتا ہے وہ ہو جاتا ہے دیوانہ
تری صورت محبت آفریں معلوم ہوتی ہے

تری شیریں کلامی کی ہے لذت اور شے لیکن
نوائے تلخ تر بھی انگبیں معلوم ہوتی ہے

اے جوشِ جنوں! کیا پڑ گیا سایہ گریباں کا
کہ اب جامے سے باہر آستیں معلوم ہوتی ہے

میسر ہو گیا کیا غازۂ خاکِ درِ جاناں
مجھے اپنی جبیں کتنی حسیں معلوم ہوتی ہے

تعجب کیا کہ پیغامِ حضوری جلد تر آئے
کہ اب ہر سانس مجھکو واپسیں معلوم ہوتی ہے

مری بیتابیٔ چشمِ نیاز اے دل! ہے سجدے میں
نگاہِ ناز کی شوخی یہیں معلوم ہوتی ہے

نگاہِ عشق خود بینی کہاں سے اب کہاں پہنچی
مگر چشمِ جنوں مجھکو وہیں معلوم ہوتی ہے

بری ہے نقص سے مشتاق لغزش ہائے الماس کا
نگاہِ آخریں بھی اوّلیں معلوم ہوتی ہے

پئے سرمستیِ جاں ساغرِ بے نام آتے ہیں — مبارک شیشۂ ہستی کا اے دل چُور ہو جانا
میں کیا الزام دوں مشتاقؔ اُس کے حُسنِ دلکش کو — کہ ذرّہ شوق سے ہوتا ہے خود مجبور ہو جانا



قربان چشمِ نازِ تبسّم نواز پر — بارش گُلوں کی ہے مرے اشکِ نیاز پر

مرتے ہی مجھ کو زندگیٔ جاوداں ملی — کیا رشک آئے خضر کی عمرِ دراز پر
پیشِ نگاہِ ناز ہے نقشِ وفا مرا — قربان اُس کی چشمِ محبّت نواز پر

ہمدوشِ اوجِ ناز ہے پرواز کی فضا — مستِ نیاز کو ہے سرورِ "نیاز" پر
تلمیحِ بہارِ خلدِ بریں کچھ بھی ہو مگر — قربان کیفِ دردِ دلِ جاں گداز پر
پوچھو نہ رقصِ دل کا سرورِ الم میں حال — ہے نغمہ سنجِ حُسن محبّت کے ساز پر
چشم و زباں سے کیا ہوں عیاں وارداتِ دل — یہ حاشیے عبث ہیں محبّت کے راز پر
سنگِ درِ حبیب پر اک پھول بن گیا — مجھ کو ہے ناز نقشِ جبینِ نیاز پر
خاکِ درِ حبیب پہ نقشِ جبینِ شوق — مُہرِ قبول ہے مری ترکِ نماز پر
لب خشک، رنگ زرد ہے، آنکھیں ہیں خوں فشاں — گویا یہ تبصرہ ہے غمِ دل گداز پر
حیراں ہوں کیا کہوں ترے حُسنِ خیال کو — میری نگاہ اور نشیب و فراز پر؟
مشتاقؔ مجھ کو آہ رسا لے چلے اگر — سر کو قدم بناؤں زمینِ حجاز پر

ہے انبساطِ روح نشاطِ الم کی شاخ — تاجِ سرِ طرب ہے مرے کیفِ غم کی شاخ

تھی قابلِ قبول مری سادگیِ عرض — لے وائے تحسینِ فن کہ لگا دی تبسم کی شاخ

اے گیسوئے حبیب مرا دل ہے رقص میں — ہے لطفِ اضطراب ترے پیچ و خم کی شاخ

یارب ہیں کس قدر یہ قدرتِ ستم ظریف — ہر نخلِ زندگی میں لگا دی عدم کی شاخ

اُجڑے ہوئے پڑے ہیں عنادل کے آشیاں — گلشن میں باغباں نے نکالی ستم کی شاخ

ہنو ظُلم اِک مصوّرِ پستیِ خیال — ناداں دوست کاٹ رہے ہیں قلم کی شاخ

اِک ذرّۂ جمال کہ سب جل کے خاک ہوں — مندر کی ہو کہ دیر کی ہو یا حرم کی شاخ

اس پر لگی ہوئی تھی مری چشمِ انتظار — لے وائے صبحِ حشر بھی ہے شامِ غم کی شاخ

خنجر کی ہر چمک میں ہے پوشیدہ اک حیات — ہے لطفِ زندگی مرے ذوقِ ستم کی شاخ

اِک بے حسی سے چھائی ہے ہر سمت مُردنی — ہر شعبۂ حیات ہے گویا عدم کی شاخ

ہوتی ہے اس سے روح کو بالیدگی نصیب — جانِ بہار ہے مرے کیفِ الم کی شاخ

طوبیٰ بایں علوئے مراتب نثار ہو — جنت میں وہ لگائے جو میرے قلم کی شاخ

شانِ جمال ہے ترے رخسار کی ضیا — اوجِ کمال ہے ترے نقشِ قدم کی شاخ

مشتاق! ہر شگوفہ ہے فردوسِ بنہا — پھولی ہے کیا زمینِ غزل میں قلم کی شاخ

انبساطِ روح قیمت

ملنے کا پتہ

(۱) جناب منشی محمد شکراللہ صاحب شاکر گورنمنٹ کنٹراکٹر چھاؤنی مئو ریاست اندور

(۲) جناب مہدی علی خاں صاحب کتب فروش چوک الہ آباد

صدیق بکڈپو لکھنؤ